ماعظموا اللّٰه حق عظمته". ومی فرمودند اگر یاربی عیب خواهی بی یار مانی. نظم:

بندهٔ حلقه بگوش ار ننوازی برود

لطف کن لطف که بیگانه شود حلقه بگوش

ومی فرمودند که حقیقت اخلاص بعد از فنا دست میدهد تا بشریت غالبست میسّر نمی شود و این نظم املا فرمودند نظم:

ساقی قدحی که نیم مستیم مخمور صبوحی الستیم

مارا تو بما ممان که تا ما با خویشتنیم بت پرستیم

لک الحمد یا ذا الجلال والاکرام علی التوفیق للاتمام وصلی اللّٰه تعالی علی محمّد علیه الصّلوٰة والسّلام وعلی آله واصحابه الکرام. وکان زمان اتمامه وقت الظهر یوم الاثنین عاشر شهر رمضان المبارک سنة تسع وتسعمایة (۹۰۹). وانا العبد جلال غفر له.



# ترجمہ

# رسالہ انسیہ

## اردو



# حرفِ آغاز

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۝

فقیر کو جو عقیدت و وابستگی سلاسلِ اولیاء اللہ کے ساتھ عموماً اور بزرگان سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ سراجیہ رحمہم اللہ علیہم اجمعین کے ساتھ خصوصاً ہے اور ان مقدس ہستیوں کی سیر و سوانح کے جو نقوش میرے صفحۂ قلب پر نقش ہیں یہ اسی کی برکت ہے کہ فقیر کو ان کے آثار و سوانح پر قلم اٹھانے کی سعادت نصیب ہوئی۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ ھَدٰنَا لِھٰذَا وَمَا کُنَّا لِنَھْتَدِیَ لَوْلَآ اَنْ ھَدٰنَا اللّٰہُ۔

چنانچہ اس ذوق کی تسکین کے لئے میں نے سب سے پہلے حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ کے آثار پر کام کرنے کو ترجیح دی۔ ان کے رسالۂ "ابدالیہ" (فارسی) کی تصحیح و تدوین کی[1]۔ اور اس کا اردو ترجمہ بھی شائع ہو چکا ہے۔[2] اس کے بعد حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ کے ایک دوسرے رسالہ "اُنسیہ" کا ترجمہ پیشِ خدمت ہے۔

اس کا فارسی متن بتصحیح جناب مولانا اعجاز احمد بدایونی "مجموعۂ سنۂ ضروریہ" (مجموعہ

---

۱- یہ تصحیح شدہ متن "مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان"، اسلام آباد نے جون ۱۹۷۸ء میں چھاپا ہے۔

۲- یہ اردو ترجمہ "اسلامک بک فاؤنڈیشن" لاہور نے چھاپا ہے۔

رسائل حضراتِ نقشبندیہ) میں صفحہ ۱۵ تا ۳۷ مطبع مجتبائی دہلی سے ۱۳۱۲ھ میں چھپ چکا ہے۔ زیر نظر اردو ترجمہ اسی فارسی متن سے کیا گیا ہے۔ چونکہ رسالۂ مذکور میں تصحیح کے باوجود کافی اغلاط تھیں لہٰذا میں نے کتابخانۂ گنج بخش مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد میں مخزونہ مخطوطات النسیبہ نمبر ۳۹۳*، ۶۶۸، ۵۵۵۴ اور ۵۸۶۶ سے اسکا مقابلہ کر کے تصحیح و ترجمہ کیا۔ حواشی میں جگہ کم ہونے کے باعث متن میں مذکور حضرات کا مختصر تعارف رسالہ کے آخر میں اسی ترتیب سے درج کر دیا ہے۔

اگر اربابِ علم و ادب اور اصحابِ سلوک و تصوّف کو اس ترجمہ میں کوئی غلطی یا خامی نظر آئے تو حقیر کو مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعت میں اسے دُور کیا جاسکے۔

آخر میں یہ عرض کر دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ تقریباً چار پانچ سال قبل اس رسالہ کو طبع و نشر ہو کر منصۂ شہود پر آجانا چاہیئے تھا لیکن بعض طباعتی ممانعات کی بنا پر اس کو عملی جامہ پہنایا نہ جاسکا اب فقیر کی گزارش پر جناب مرشد بابا صاحب کے زیر اہتمام رسالہ ہذا کا تصحیح کردہ متن ان کے مکتبہ سراجیہ کی جانب سے طبع و نشر ہو رہا ہے۔ فَجَزَاهُمُ اللّٰهُ خَيْرَ الْجَزَاءِ

محمّد نذیر رانجھا غفر ذنوبہ و ستر عیوبہ
۱۳۱ محلہ غازی آباد۔ نزد ڈھوک
بھٹیاں۔ راولپنڈی

---

* کتاب ہذا کا فارسی متن یہی نسخہ ہے اور اسی کے صفحات فارسی متن میں مختص کئے گئے ہیں۔

## شرح احوال و آثار

# حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ

**نام و نسب** یعقوب بن عثمان بن محمود بن محمدؒ بن محمود الغزنوی ثم الچرخی ثم السرزی المعروف یعقوب چرخیؒ.

**والد بزرگوارؒ** حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ نے اپنی تفسیر میں چند جگہ پر ذکر کیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپکے والد بزرگوارؒ ارباب علم و مطالعہ سے تھے اور پارسا اور صوفی تھے. ان کی ریاضت کا یہ حال تھا کہ ایک روز پڑوسی کے گھر سے پانی لائے. چونکہ پانی یتیم کے پیالہ میں تھا اس لئے نہ پیا. مولانا یعقوب چرخیؒ نے یہ رباعی اپنے والد بزرگوارؒ سے پڑھی تھی:[1]

جز فضل تو راہ کے نماید مارا
جز جود تو بندگی کہ شاید مارا
گرچلۂ ہر دو کون طاعت داریم
بے لطف تو کار برنیاید مارا

ایک دوسری جگہ ذکر آیا ہے کہ آپکے والد بزرگوارؒ نے آپ کو ایک دعا پڑھائی کہ اسے ہمیشہ سورۂ عمّ کی قرائت کے بعد پڑھیں.[2]

---

۱۔ "تفسیر چرخی" ص ۲۴ و "مقدمۂ ثانیہ" ص ۹۷.

۲۔ "تفسیر چرخی" ص ۲۱۲ و ایضاً.

**ولادت** | تذکرے آپ کی ولادت کے متعلق خاموش ہیں۔

**تعلیم و تربیت** | کچھ عرصہ جامع ہرات اور ممالک مصر میں تحصیلِ علوم کی۔[1] حضرت شیخ زین الدین خوافی (وصال ۸۳۳ یا ۸۳۴ یا ۸۳۸ھ) آپ کے ہمدرس تھے اور آپ نے حضرت مولانا شہاب الدین سیرامیؒ سے، جو اپنے زمانے کے مشہور عالم تھے۔ تلمذ کیا۔[2] فتویٰ کی اجازت آپ نے علمائے بخارا سے پائی تھی۔[3]

**حضرت خواجہ نقشبندؒ سے ملاقات** | حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہونے سے پہلے آپ کو ان سے بڑی عقیدت اور محبت تھی۔ جب آپ اجازتِ فتویٰ حاصل کر کے بخارا سے واپس چرخ جانے لگے تو ایک دن حضرتِ خواجہ نقشبندؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور نہایت عاجزی سے عرض کیا: "میری طرف بھی توجہ فرمائیں"۔ حضرت خواجہؒ نے فرمایا: "کیا اس وقت جب کہ تم سفر کی حالت میں ہو"۔

آپ نے عاجزی سے کہا: "میں آپ کی خدمت میں رہنا چاہتا ہوں"۔ حضرت خواجہؒ نے فرمایا کہ کیوں؟ آپ نے کہا: "اس لئے کہ آپ بزرگ ہیں اور عوام الناس میں مقبول ہیں"۔ حضرت خواجہؒ نے فرمایا کہ: "کوئی اچھی دلیل؟ ممکن ہے یہ قول شیطانی ہو"۔ حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ نے کہا: "حدیث صحیح ہے کہ جس وقت اللہ تعالےٰ بندے کو اپنا دوست بناتا ہے۔ اس کی محبت اپنے بندوں کے دل میں ڈال دیتا ہے"۔ حضرت خواجہؒ نے تبسم فرماتے ہوئے کہا: "ما عزیزانیم"۔ ان کے یہ فرمانے سے یعقوب

---

۱۔ رشحات، ص ۷، و تذکرہ مشائخ نقشبندیہ ۱۴۰۔ ۲۔ تذکرہ مشائخِ نقشبندیہ، ص ۱۴۲۔

۳۔ رشحات، ص ۷۶۔

چرخیؒ کا حال دِگرگوں ہوگیا. کیونکہ اس واقعہ سے ایک ماہ قبل انہوں نے خواب میں دیکھا تھا کہ حضرت خواجہ نقشبندؒ ان سے فرماتے ہیں: "مریدان عزیزان شو". اور حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ یہ خواب بھول چکے تھے. جب حضرت خواجہؒ نے فرمایا کہ "ماعزیزانیم" تو حضرت خواجہ یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ کو وہ خواب یاد آگیا.[1]

اس کے بعد حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ سے التماس کی کہ میری طرف بھی توجہ فرمائیں. حضرت خواجہؒ نے فرمایا: "ایک شخص نے حضرت عزیزان علیہ الرحمۃ والرضوان سے توجہ طلب کی تو انہوں نے فرمایا کہ غیر توجہ میں نہیں رہتا. کوئی چیز ہمارے پاس رکھو تاکہ جب میں اسے دیکھوں تو تم یاد آجاؤ."[2]

پھر حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ نے مولانا یعقوب رحمۃ اللہ علیہ سے فرمایا کہ تمہارے پاس ایسی چیز نہیں کہ ہمارے پاس رکھ جاؤ. لہٰذا میرا کلاہ ساتھ لے جاؤ جب اسے دیکھ کر ہمیں یاد کرو گے تو ہمیں پاؤ گے. اور اس کی برکت تمہارے خاندان میں رہے گی." پھر فرمایا: "اس سفر میں مولانا تاج الدینؒ دشتی کولکی کو ضرور ملنا کہ وہ ولی اللہ ہیں."[3]

بخارا سے روانگی | حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ سے سفر کی اجازت لی اور بخارا سے بلخ کی طرف چل پڑے. اتفاق سے انہیں کوئی ضرورت پیش آئی اور ایسا موقع آیا کہ وہ بلخ سے کولک کی طرف روانہ ہوئے اور اس سفر میں انہیں حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد یاد آیا جس میں انہوں نے حضرت مولانا تاج الدینؒ دشتی کولکی سے ملاقات کرنے کے لئے فرمایا تھا.[4]

---

۱- رشحات، ص ۷۶. ۲- ایضاً، ص ۷۷. ۳- ایضاً. ۴- ایضاً.

**مولانا تاج الدینؒ سے ملاقات اور بخارا کو واپسی** حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ نے تلاشِ بسیار کے بعد حضرت مولانا تاج الدین دشتی رحمۃ اللہ علیہ کو پالیا اس ملاقات اور مولانا دشتی کوکلیؒ کا جو رابطۂ محبت حضرت خواجہ نقشبندؒ سے تھا، نے مولانا یعقوب چرخیؒ کے دل پر اسقدر اثر کیا کہ وہ دوبارہ بخارا کی طرف چل پڑے اور ارادہ کیا کہ جا کر حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کے دست مبارک پر بیعت کریں گے۔[1]

**ایک مجذوب سے ملاقات** بخارا میں ایک مجذوب تھے جن سے حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ کو بڑی عقیدت تھی۔ انہوں نے ان کو سر راہ بیٹھے دیکھا۔ ان سے پوچھا: "کیا میں حضرتِ خواجہ نقشبندؒ کی خدمت میں جاؤں؟" انہوں نے کہا: "جلدی جاؤ"۔ اس مجذوب نے اپنے سامنے زمین پر بہت سی لکیریں کھینچیں۔ حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ نے خود سے کہا کہ ان لکیروں کو گنوں۔ اگر مفرد ہوئیں تو میرے ارادے کی دلیل ہوں گی۔ کیونکہ "اِنَّ اللّٰہَ فَرْدٌ وَّیُحِبُّ الْفَرْدَ"۔[2]

چنانچہ انہوں نے لکیروں کو گنا تو یہ مُفرد تھیں۔[3]

**حضرت خواجہؒ سے دوبارہ ملاقات** اس واقعہ کے بعد حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ کا اشتیاق بڑھا کہ وہ خواجہ نقشبندؒ کی خدمت میں جائیں اور ان کے مریدوں میں شامل ہو کر ان کی نظرِ التفات سے مشرف ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں ہدایت نصیب فرمائی اور انہیں یقین ہو گیا کہ حضرتِ خواجہ نقشبندؒ کامل اور مکمل ولی اللہ ہیں۔ غیبی اشاروں اور واقعات کے بعد انہوں نے قرآن مجید سے فال نکالی اور یہ آیت سامنے آئی: "اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ هَدَی اللّٰہُ فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ"۔[4]

---

۱۔ رشحات، ص ۷۷۔ ۲۔ ترجمہ: "خدا ایک ہے اور ایک کو پسند کرتا ہے"۔ ۳۔ رشحات، ص ۷۷۔

۴۔ ترجمہ: "یہ حضرات ایسے تھے جن کو اللہ تعالیٰ (صبر کی) ہدایت کی تھی سو آپ بھی انہی کے طریق پر چلئے"۔ (پارہ ۷، سورۂ الانعام، آیت ۹۰)۔ تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۰۔

آخر روز میں وہ اپنے مسکن فتح آباد میں حضرت شیخ سیف الدین الباخرزی (وصال ۶۵۸ھ) کے مزار کی طرف متوجہ بیٹھے تھے کہ اچانک قبولِ الٰہی کا ایک قاصد آپہنچا اور ان کے دل میں باطنی بے قراری پیدا ہوئی۔ اسی وقت حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کی طرف چل پڑے۔ جب حضرت خواجہؒ کی اقامت گاہ قصرِ عارفاں پہنچے تو حضرت خواجہؒ سرِ راہ ان کے منتظر تھے اور وہ ان سے لطف و احسان سے پیش آئے۔[1]

حضرت خواجہ نقشبندؒ کے حلقۂ ارادت میں شامل ہونا | نماز کے بعد مولانا یعقوب چرخیؒ نے حضرت خواجہ نقشبندؒ سے درخواست کی کہ آپ مجھے اپنے حلقۂ ارادت میں شامل فرمائیں۔ حضرت خواجہ نقشبندؒ نے فرمایا کہ حدیث میں ہے "العلم علمان، علم القلب فذٰلك علم نافع علم الانبياء والمرسلين والعلم اللسان فذٰلك حجة الله على ابن آدم[2]۔ اُمید ہے کہ علم باطنی سے تمہیں کچھ نصیب ہوگا۔" اور فرمایا کہ حدیث میں آیا ہے: "اذا جالستم اهل الصدق فاجلسوهم بالصدق فانهم جواسيس القلوب يدخلون فى قلوبكم وينظرون الى هممكم ونياتكم[3] اور ہم مامور ہیں۔ ہم خود کسی کو قبول نہیں کرتے۔ آج رات دیکھیں گے کہ کیا اشارہ آتا ہے۔ اگر انہوں نے تجھے قبول کیا تو ہم بھی تمہیں قبول کرلیں گے۔[4]

---

۱۔ رشحات، ص ۸۷۔ وتذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۰۔

۲۔ ترجمہ: "علم دو ہیں۔ ایک قلب کا علم جو نفع بخش ہے اور یہ نبیوں اور رسولوں کا علم ہے۔ دوسرا زبان کا علم اور یہ بنی آدم پر حجت ہے۔" (رسالۂ قدسیہ، ص ۱۰۸ بحوالہ کنز الہدایات وتذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۰) ۳۔ ترجمہ: "جب تم اہلِ صدق کی صحبت میں بیٹھو تو ان کے پاس صدق سے بیٹھو کیونکہ وہ دلوں کے بھید جانتے ہیں وہ تمہارے دلوں میں داخل ہوجاتے ہیں اور تمہارے ارادوں اور نیتوں کو دیکھ لیتے ہیں۔" ۴۔ رشحات ص ۸۷ اور تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۰۔

یہ رات حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ کے لئے بڑی بھاری تھی۔ انہیں یہ غم کھائے جارہا تھا کہ شاید حضرت خواجہؒ مجھے قبول نہ کریں۔ اگلے روز مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ نے فجر کی نماز حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ادا کی۔ نماز کے بعد حضرت خواجہؒ نے مولانا یعقوب چرخیؒ سے فرمایا:

"مبارک ہو کہ اشارہ قبول کرنے کا آیا ہے ہم کسی کو قبول نہیں کرتے اور اگر قبول کریں تو دیر سے کرتے ہیں لیکن جو آدمی جس حالت میں آئے اور جیسا وقت ہو۔"[1]

اس کے بعد حضرت خواجہ نقشبندؒ نے اپنے مشائخ کا سلسلۂ طریقت حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی قدس سرہ العزیز تک بیان فرمایا اور پھر حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ کو وقوف عددی میں مشغول کیا اور فرمایا: "یہ علم لدنی کا پہلا سبق ہے جو حضرت خواجہ خضر علیہ السلام نے حضرت خواجہ بزرگ خواجہ عبدالخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ کو پہنچایا۔"[2]

**عطائے خلافت** بیعت کے بعد آپ کچھ عرصہ تک حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں رہے اور اس دوران میں حضرت خواجہ علاؤ الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ سے تکمیل تعلیم و تربیت کرتے رہے۔

پھر حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو بخارا سے جانے کی اجازت مرحمت فرمائی اور رخصت کے وقت فرمایا: "ہم سے جو کچھ تمہیں ملا ہے اس کو بندگانِ

---

۱۔ رشحات، ص ۸۷، تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۰۔

۲۔ رشحات، ص ۸۷، تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۰-۱۴۱

خدا تک پہنچاؤ تاکہ سعادت کا موجب بنے"[1] پھر تین بار فرمایا "ہم نے تجھے خدا کے سپرد کیا"[2] اور ساتھ ہی اشارۃً آپ کو حضرت علاؤ الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ کی پیروی کرنے کا حکم فرمایا[3]۔

**بخارا سے روانگی** حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ بخارا سے چل کر شہر کش، اصفہان یا ماوراء النہر کا ایک گاؤں میں پہنچے اور وہاں کچھ عرصہ مقیم رہے۔ اسی اثنا حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کی خبر ملی۔ آپ کو بڑا صدمہ ہوا اور ساتھ ہی خوف بھی کہ مبادا عالم طبیعت کی طرف پھر میلان ہو جائے اور طلب کی خواہش نہ رہے۔ آپ نے حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کی روح کو دیکھا اور انہوں نے آپ کا وہم ایک اشارہ کے ساتھ دور کر دیا۔ اس کے بعد آپ نے خیال کیا کہ درویشوں کے گروہ میں مل کر ان کے طریقہ کو اپنایا جائے۔ پھر عالم روحانی میں حضرت خواجہؒ کو دیکھا تو انہوں نے آپ کو اس ارادے سے باز رہنے کا حکم دیا۔ ایک دفعہ آپ نے حضرت خواجہ نقشبندؒ کو عالم روحانی میں دیکھا تو ان سے دریافت کیا کہ میں وہ کونسا عمل کروں جس کے ہونے سے آپ کو قیامت میں پاؤں۔ انہوں نے فرمایا: "شریعت محمدی پر عمل کرنے سے۔"[4]

**حضرت خواجہ علاؤ الدین عطارؒ کی خدمت میں** کچھ عرصہ موضع کش میں قیام کرنے کے بعد آپ بدخشان چلے گئے۔ یہاں پہنچنے پر آپ کو چغانیان سے حضرت خواجہ علاؤ الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ کا مکتوب گرامی ملا۔ جس میں انہوں نے آپ کو اپنی متابعت کا اشارہ کیا۔ آپ چغانیاں کو روانہ ہو گئے اور حضرت خواجہ علاؤ الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت کا شرف حاصل کیا۔ آپ چند برس تک ان کی صحبت میں رہے۔ حضرت خواجہ علاؤ الدین عطارؒ

---

۱۔ رشحات، ص ۷۸، و تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۱۔ ۲۔ تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۱۔

۳۔ رشحات، ص ۷۸، و تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۲۔ ۴۔ ایضاً و تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۱۔

آپ پر بے حد لطف فرماتے تھے۔[1]

جب حضرت خواجہ علاؤ الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ نے ۲۰۔ ربیع الاول ۸۰۲ھ کو اس دارِ فانی سے عالمِ بقا کی طرف رحلت فرمائی تو اس کے بعد حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ چغانیان سے واپس حصار آ گئے اور انہوں نے حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کے اس ارشاد کی تعمیل کرنی چاہی کہ "جو کچھ ہم سے تمہیں پہنچا ہے اسے بندگانِ خدا تک پہنچا دینا اور مناسب حال حاضرین کو بطریق خطاب اور غائبین کو بذریعہ خط و کتابت تبلیغ کرنا"۔[2]

**وفات** ہفتہ ۵۔صفر ۸۵۱ھ۔ بمطابق ۲۲۔ اپریل ۱۴۴۷ء، بمقام حصار۔

حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ نے ۷۸۲ھ میں بخارا میں ایک خواب دیکھا تھا جس کا ذکر آپ نے اپنی تفسیر میں کیا ہے۔[3] اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ آپ کی وفات سے ۶۹ سال پہلے کا ہے۔ اور اگر یہ ان کے آغاز طلب علمی اور ہرات سے بخارا تک سفر کرنے کا زمانہ تھا تو بھی کم از کم اس وقت آپ بیس سال کے تھے۔ اس طرح آپ نے تقریباً ۸۹ سال عمر پائی دوسری طرف آپ حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں رہے اور ان سے ۶۰ سال بعد فوت ہوئے اس رُو سے بھی آپ نے لمبی عمر پائی۔[4]

**مزار** صاحب رشحات نے لکھا ہے کہ آپ کی قبر مبارک موضع ہلفتو میں واقع ہے جو حصار کا ایک گاؤں ہے[5] اور اسی روایت کو صاحب تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ نے بھی نقل کیا ہے۔[6] مگر سعید نفیسی "تاریخ نظم و نثر در ایران و در زبانِ فارسی" میں لکھتے ہیں: "مولانا یعقوب

---

۱۔ تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۲۔ ۲۔ ایضاً۔

۳۔ تفسیر چرخی، ص ۷۷۔ ۴۔ مقدمہ نائیہ ۹۹۔

۵۔ رشحات، ص ۷۶۔ ۶۔ ص ۱۴۲۔

چرخیؒ نے حصار شادمان میں وفات پائی۔ ان کا مزار اب کالخوز لنین مین تاجیکستان کے دارالخلافہ دوشنبہ سے ۵ کلومیٹر کے فاصلے پر چغانیان میں واقع ہے۔ حصار شادمان کا شہر پہلے اس جگہ آباد تھا اور بعد میں حصارات سے شہرت پائی۔ اس شہر کے آثار میں سے ایک حمام اور دو مزار باقی ہیں۔[1]

اولاد ۱۔ سعید نفیسی کے بقول، "حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادے حضرت مولانا یوسف چرخیؒ اپنے باپ کے جانشین تھے۔ ان کا مزار دوشنبہ سے تقریباً ۴ کلومیٹر کے فاصلے پر اس جگہ موجود ہے جو چرتک کے نام سے مشہور ہے اور اس پر تیمور کے مقبرہ کی طرح کا مقبرہ بنا ہوا ہے۔ یہاں پہاڑ کے دامن میں ایک بڑی خانقاہ بنائی گئی ہے۔ جہاں چند حجرے ہیں۔[2]

۲۔ حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ نے اپنی تفسیر میں لکھا ہے کہ اس فقیر کا ایک بیٹا تھا جس کی عمر ۱۶ سال اور آٹھ ماہ تھی۔ وہ انواعِ کمالات سے آراستہ، اور صاحبِ حسن صوری و معنوی تھا۔ جب وہ فوت ہوا تو مجھے بیحد صدمہ ہوا۔ میں اس کی قبر پر متوجہ تھا۔ اس کی روحانیت سے یہ شعر میری خاطر میں گذرا:

با دو قبلہ در رہِ توحید نتوان رفت راست
یا رضائے دوست باید یا ہوائے خویشتن[3] (حکیم سنائی)

راقم الحروف کے خیال میں یہ آپ کے دوسرے صاحبزادے تھے۔

خلیفہ و جانشین حضرت خواجہ عبید اللہ احرارؒ (وصال ۲۹۔ ربیع الاوّل ۸۹۵ھ) اپنے وقت کے مشہور عارف اور آپ کے جانشین اور خلیفہ تھے۔[4]

---

۱،۲۔ تاریخ نظم و نثر در ایران و در زبان فارسی، جلد دوم ۷۷۸-۷۷۹۔ ۳۔ مقدمۂ نائیہ، ص ۹۷ و تفسیر چرخی، ص ۱۰۶۔ ۴۔ تاریخ نظم و نثر در ایران و در زبان فارسی، جلد اوّل، ص ۲۶۵۔

**خواجہ احرارؒ کی مولانا یعقوب چرخیؒ سے عقیدت** | حضرت خواجہ عبید اللہ احرار رحمۃ اللہ علیہ حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ کی زیارت کے لئے براستہ چل دختران حصار گئے. اور اس طویل مسافت کو فرطِ اخلاص کے سبب اکثر پیادہ طے کیا.

جب مولانا یعقوب چرخیؒ کی خدمت میں پہنچے تو حضرت مولانا نے غصّے کی نگاہ سے خواجہ احرارؒ کی طرف دیکھا نیز حضرت مولاناؒ کی پیشانی مبارک پر سفیدی ظاہر ہوئی جس سے خواجہ احرارؒ کے دل میں کراہت پیدا ہوئی حضرت مولانا نے اپنا ہاتھ پیچھے کھینچ لیا، دوسری بار مولانا یعقوب چرخیؒ نے اس طرح خواجہ احرارؒ کی طرف توجہ فرمائی کہ انہوں نے بے اختیار ہو کر اپنا ہاتھ آگے بڑھا دیا. اس پر مولانا یعقوب چرخیؒ نے فرمایا:

"میرے اس ہاتھ کو خواجہ بزرگ بہاء الدّین نقشبندؒ نے اپنے ہاتھ میں لیا تھا اور فرمایا تھا: "تیرا ہاتھ ہمارا ہاتھ ہے، جس کسی نے تیرا ہاتھ پکڑا، اس نے ہمارے ہاتھ کو پکڑا ہے".

اس کے بعد مولانا یعقوب چرخیؒ نے خواجہ احرارؒ کو طریقۂ خواجگان اور وقوف عددی کی تلقین فرمائی.[1]

**شاعری** | حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ کبھی کبھی شعر بھی کہتے تھے. یہ رُباعی آپ کی ہے:

تا در طلب گوہر کانی کانی
تا زندہ بوی وصل جانی جانی
فی الجملہ حدیث مطلق از من بشنو
ہر چیز کہ در جستن آنی آنی[2]

---

۱۔ مقدّمہ نائیہ، ۱۰۷۔ ۱۰۸.

۲۔ ہفت اقلیم، ج ۱، ص ۳۳۴ اور نائیہ ص ۱۲۶ اور تفسیر چرخی، ص ۲۷ و ۲۲۶.

**تصنیفات** | ۱۔ تفسیر یعقوب چرخی: اس میں تسمیہ، تعوذ اور فاتحہ کے علاوہ آخری دو پاروں کی تفسیر موجود ہے۔ یہ ۸۵۱ ہجری میں مکمل ہوئی[1] کئی بار چھپ چکی ہے۔ ایک مرتبہ ۱۳۰۸ھ میں لکھنؤ سے چھپی[2] اور ایک بار اسے حاجی عبدالغفار و پسران تاجران کتب ارگ بازار قندھار (افغانستان) نے ۱۳۳۱ھ میں مطبع اسلامیہ اسٹیم پریس لاہور سے چھاپا ہے۔

۲۔ رسالہ نائیہ: اس کا موضوع شرح دیباچہ مثنوی معنوی ہے۔ اور اس کے آخر میں آپ نے حکایت بادشاہ اور کنیزک، داستان شیخ دقوقی اور شیخ محمد سرر زی کا اضافہ کیا ہے۔ رسالۂ نائیہ جامی کے ہمراہ (ص ۹۵ تا ۱۵۸) انجمن تاریخ افغانستان کابل نے ۱۳۴۶ ہجری شمسی میں شائع کیا۔ اور اس پر خلیل اللہ خلیلی نے حواشی اور مقدمہ تحریر کیا ہے۔[3]

۳۔ انسیہ: یہ رسالہ بتصحیح جناب اعجاز احمد بدایونی "مجموعہ ستہ ضروریہ" (مجموعۂ رسائل حضرات نقشبندیہ) میں (ص ۱۵ تا ۳۷) مطبع مجتبائی دہلی سے ۱۳۱۲ ہجری میں چھپ چکا ہے۔ ان فصول پر مشتمل ہے: ۱۔ فصل: فضیلت دوام وضو۔ ۲۔ فصل: ذکر خفی۔ ۳۔ فصل: نفلی نمازیں۔ ۴۔ خاتمہ۔ بعض فوائد جو مصنف کو حضرت خواجہ نقشبند اور ان کے خلیفہ خواجہ علاء الدین عطار سے پہنچے۔

۴۔ شرح رباعی ابوسعید ابی الخیر: مطبوعہ کے متعلق علم نہیں ہوا۔ کتابخانۂ گنج بخش مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد کے مجموعہ رسائل خطی میں اس کا ایک قلمی نسخہ (ص ۱۵۴ تا ۱۶۱) موجود ہے اس کا نمبر ۴۸۴۴ ہے کاتب نے آخر میں اس کا نام "جمالیہ" لکھا ہے۔ اس مجموعہ کے گیارہویں رسالے کے آخر میں تاریخ کتابت ۱۱۰۰ھ درج ہے

---

۱۔ تاریخ نظم و نثر در ایران و در زبان فارسی، ص ۲۶۵۔

۲و۳۔ فہرست کتابہای چاپی فارسی، جلد دوم، ص ۲۹۱۱۔

اور تمام مجموعہ ایک خط میں تحریر ہے.

۵۔ ابدالیہ: اس کا موضوع اثبات وجود اولیاء اور ان کے مراتب ہے. اس کا اردو ترجمہ پہلی بار میں نے کیا ہے جو اپریل ۱۹۷۸ء میں اسلامک بک فاؤنڈیشن لاہور کی جانب سے چھپ چکا ہے. نیز ابدالیہ کا میرا تصحیح کردہ فارسی متن مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان. اسلام آباد نے جون ۱۹۷۸ء میں شائع کیا ہے.

۶۔ شرح اسماء اللہ: اس کے دیباچے میں آپ نے لکھا ہے کہ اس سے پہلے علمائے طریقت نے اسماء اللہ کی عربی و فارسی میں متعدد شروح لکھی ہیں. میں نے ان کے فوائد فارسی میں اکٹھے کئے ہیں تاکہ خاص و عام کو اس سے فائدہ پہنچے.

آغاز: الحمد للہ الذی نور قلوب الاولیاء بتجلیات اسماء الحسنی وصفات العلیا وجعلہا... وبعد، میگوید بندۂ راجی از خداوند قوی... یعقوب بن عثمان بن محمود... الغزنوی ثم الچرخی...

مخطوطات | ۱۔ راولپنڈی، گولڑہ شریف، کتابخانۂ دربار پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ خط نستعلیق، کتابت تیرھویں صدی ہجری، آغاز برابر نمونہ، ۲۸ صفحہ، ۱۵ سطر.

۲۔ اٹک، مکھڈ، کتابخانۂ مولانا محمد علیؒ (در ملک جناب محمد صالح)، خط نستعلیق، کتابت گیارہویں صدی ہجری، آغاز برابر نمونہ، ۲۲ ص. (فہرست نسخہ ہای خطی پاکستان، احمد منزوی).

۷۔ قرآن شریف کا تاجک زبان میں ترجمہ | تاجک زبان میں سب سے پہلے قرآن شریف کا ترجمہ پانچ سو سال قبل کیا گیا تھا یہ ترجمہ ایک مشہور عالم دین یعقوب چرخی نے کیا تھا. حال ہی میں سوویت تاجکستان کے دار الخلافے دوشنبے کے نواح میں واقع ایک مسجد کو ان کا نام دیا گیا. (روزنامہ جنگ کراچی، ۹ جنوری ۱۹۸۲ء)

۸۔ رسالہ دربارۂ اصحاب و علامات قیامت | بخط نستعلیق ۱۳ ویں ہجری، کاتب محمد بن داملا آدینہ محمد خواجہ الیستر خانی مجال سرای، بروز چہارشنبہ صفر، آغاز ناقص (مجموعہ مخطوطات نمبر ۸۲۴۷، ۵)، بنیاد خاورشناسی تاشکند، نسخہ ھای خطی (جلد ۹، ص ۱۷۸) زیر نظر محمد تقی دانش پژوہ، تہران ۱۳۵۸.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حمد اور ثنا زمین و آسمان کے پیدا کرنے والے کی، جس نے بنی نوع انسان کو گوناگوں کمالات کا مظہر بنایا۔ رسولوں، نبیوں اور ولیوں کو تکمیل کا وسیلہ بنایا اور حضرت محمد رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس سلسلے میں مزید ارشاد کے ساتھ ان سب پر فضیلت بخشی، اس وجہ سے ان کی اُمت کو بھی بہترین اُمت بنایا۔ ان کی اُمت میں سے بعض کو ولایتِ خاصہ کے ساتھ محفوظ رکھا اور ان کی ظاہری اور باطنی پیروی کو اس پر حجت ٹھہرایا کہ: "قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَ يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝"[1] اور جس شخص نے ان کی متابعت کی سعادت سے روگردانی کی، وہ ابدی بدبختی کے ذریعے ہلاک ہوا (جس طرح ارشاد باری تعالیٰ ہے): "قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ الرَّسُوْلَ ۚ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ۝"[2] پس جو

---

۱۔ ترجمہ: "آپ فرما دیجئے کہ اگر تم خدائے تعالیٰ سے محبت رکھتے ہو تو تم لوگ میرا اتباع کرو، خدا تعالیٰ تم سے محبت کرنے لگیں گے اور تمہارے سب گناہوں کو معاف کر دیں گے اور اللہ تعالیٰ بڑے معاف کرنے والے بڑی عنایت فرمانے والے ہیں۔" (سورۂ آلِ عمران، پارہ ۳، آیت ۳۱)۔

۲۔ ترجمہ: "آپ یہ بھی فرما دیجئے کہ تم اطاعت کیا کرو اللہ کی اور اس کے رسول کی پھر (اس پر بھی) اگر وہ لوگ اعراض کریں سو (سن رکھیں)، کہ اللہ تعالیٰ کافروں سے محبت نہیں کرتے۔" (سورۂ آلِ عمران، پارہ ۳، آیت ۳۲)۔

کوئی ولایت خاصہ کی خلعت سے مشرّف ہونا چاہے تو اسے ان کی پیروی کے سوا کوئی چارہ نہیں. اس مطلب کی بنا پر فقیر حقیر یعقوب بن عثمان بن محمود بن محمد بن محمود الغزنوی ثم الچرخی (ثم الیہ رزنی) لازال جدہ کجدہ محمود انے چاہا کہ سیرِ مصطفویہ اور طریقت مستقیمہ سے جو تھوڑی سی خوشبو اسے حضرت مخدومی شیخ الاسلام والمسلمین قطب المشائخ والاولیاء فی العالمین خواجہ بہاء الحق والدین المشتہر المعروف بنقشبند رحمۃ اللہ علیہ سے پہنچی ہے، اسے قید تحریر میں لائے. تاکہ اس کے فوائد زمانے میں باقی رہیں اور اصحاب و احباب کی ہدایت کا ذریعہ بنیں. ان کے سلسلہ اور احوال عجیبہ کا ذکر بزرگوں میں سے بعض نے پہلے بھی کیا ہے اور یہاں ان میں سے بعض کا ذکر مختصر طور پر کیا گیا ہے. تاہم جو نسبتِ جذبہ سے ترتیب دیئے گئے ہیں وہ قلم کے ذریعے بیان نہیں کئے جا سکتے.

جب عنایت بے انتہا اس فقیر کے لئے طلب کا سبب بنی اور فضلِ الٰہی کا راہنما ان (حضرت خواجہ نقشبند) کی خدمت میں بخارا لے گیا تو میں ان کی خدمت کیا کرتا تھا اور ان کے لطفِ عام کی وجہ سے التفات پاتا تھا. یہاں تک کہ مجھے اللہ تعالیٰ کی ہدایت سے یقین ہوا کہ وہ خواص اولیاء اللہ میں سے ہیں اور کامل و مکمل ہیں. بہت سے غیبی اشاروں اور واقعات کے بعد میں نے کلام اللہ سے فال نکالی اور یہ آیت سامنے آئی:

"اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدَى اللّٰهُ فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ"[1] آخرِ روز میں، میں فتح آباد میں، جو اس فقیر کا مسکن تھا، شیخ عالم سیف الحق والدین الباخرزی[2] رحمۃ اللہ علیہ کے مزار کی طرف متوجہ ہو کر بیٹھا تھا کہ اچانک قبولِ الٰہی کا ایک قاصد آ پہنچا اور مجھ میں بیقراری پیدا ہوئی.

---

۱۔ ترجمہ: "یہ حضرات ایسے تھے جن کو اللہ تعالیٰ نے (صبر کی) ہدایت کی تھی سو آپ بھی انہی کے طریق پر چلئے" (سورۂ الانعام، پارہ ۷، آیت ۹۰). ۲۔ م ۶۵۸ھ.

میں نے ان کے پاس جانے کا ارادہ کیا۔ جب میں موضع قصرِ ہندوان (قصرِ عارفان) جو ان کی منزل تھی، پہنچا تو ان کو سرِ راہ منتظر پایا۔ وہ میرے ساتھ بڑے لطف و احسان سے پیش آئے۔

مغرب کی نماز کے بعد میں ان کی صحبت میں تھا ان کی ہیبت مجھ پر غالب آچکی تھی اور بات کرنے کی مجال نہیں تھی۔ انہوں نے کہا کہ حدیث میں ہے: "العلم علمان، علم القلب فذٰلك علم نافعٌ، للانبیاء والمرسلین وعلم اللسان فذٰلك حجۃ اللّٰہ علیٰ ابن آدم۔"[1] امید ہے کہ علم باطن سے کچھ تجھے ملے گا۔ (پھر) فرمایا کہ حدیث میں ہے: "اذا جالستم اهل الصدق فاجلسوهم بالصدق فانهم جواسیس القلوب یدخلون فی قلوبکم وینظرون الیٰ همکم ونیاتکم۔"[2] اور ہم مامور ہیں آج رات دیکھیں گے کہ اشارہ کس کا ہوتا ہے اس پر عمل کریں گے۔" جب صبح کی نماز ادا کر چکے تو فرمایا: "مبارک ہو کہ اشارہ قبول کرنے کا ہوا ہے، ہم کسی کو قبول نہیں کرتے اور اگر کرتے ہیں تو دیر سے قبول کرتے ہیں، لیکن جس طرح کوئی آئے اور وقت جیسا ہو۔" (پھر انہوں نے) اپنے مشائخ کا سلسلہ خواجہ عبدالخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ تک بیان فرمایا اور اس فقیر کو وقوفِ عددی میں

---

۱۔ ترجمہ: "علم دو ہیں۔ ایک قلب کا علم جو نفع بخش ہے اور یہ نبیوں اور رسولوں کا علم ہے، دوسرا زبان کا علم جو بنی آدم پر حجت ہے۔" (رشحات عین الحیات ص ۸۷، و رسالۂ قدسیہ ص ۱۰۸ بحوالہ کنز الہدایات و تذکرۂ مشائخِ نقشبندیہ، ص ۱۴۰)۔

۲۔ ترجمہ: "جب تم اہلِ صدق کی صحبت میں بیٹھو تو ان کے پاس صدق سے بیٹھو کیونکہ وہ دلوں کے بھید جانتے ہیں۔ وہ تمہارے دلوں میں داخل ہو جاتے ہیں اور تمہارے ارادوں اور نیتوں کو دیکھ لیتے ہیں۔" (رشحات، ص ۸۷، و تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۱۴۰)۔

مشغول کیا اور فرمایا کہ یہ علم لدنی کا پہلا سبق ہے جو خواجہ عبد الخالق غجدوانیؒ کو پہنچا ہے اور وہ اس طرح کہ خواجہ عبد الخالقؒ مولانا صدر الدینؒ، جو کبرا میں سے تھے، کے پاس تفسیر پڑھ رہے تھے. جب اس آیت پر پہنچے کہ: "اُدۡعُوۡا رَبَّكُمۡ تَضَرُّعًا وَّ خُفۡيَةً[1]" تو اُن سے پوچھا کہ یہ خفیہ جس کا حق سبحانہ و تعالیٰ نے اپنے بندوں کو حکم فرمایا ہے، کونسا ہے؟ انہوں نے فرمایا کہ اگر تجھے حق سبحانہ و تعالیٰ کے ساتھ ارادت ہوئی تو یہ معلوم ہو جائے گا. اس کے بعد خدا تعالیٰ کے خاص بندوں میں سے ایک خواجہ عبد الخالقؒ کے پاس پہنچے اور ان کو اس سبق کی تلقین کی. مشہور ہے کہ خدا عزّ و جل کے وُہ بزرگ آدمی خضر زادہ اللہ تعالیٰ علماً و حکمۃً تھے.

اس کے بعد میں کچھ عرصہ ان کی خدمت میں تھا. پھر اس فقیر کو بخارا سے کوچ کرنے کی اجازت ملی. وقتِ رخصت انہوں نے فرمایا کہ ہم سے جو کچھ تجھے پہنچا ہے. اسے اللہ تعالیٰ کے بندوں تک پہنچاؤ تاکہ سعادت کا سبب بنے، اور پھر تین بار فرمایا کہ ہم نے تجھے خدا کے سپرد کیا. ان کی اس سپردگی سے امّید زیادہ ہوئی کیونکہ حدیث میں ہے:
"اِنَّ اللّٰہَ تَعَالیٰ اِذَا اُسۡتَودَعَ شَیۡئًا حَفِظَہٗ[2]".
بخارا سے چل کر کش کے شہر میں پہنچا اور کچھ عرصہ وہاں مقیم رہا. یہیں خواجہ نقشبندؒ کی وفات کی خبر ملی. طبیعت مجروح و محزون ہوئی اور بڑا خوف غالب ہوا کہ نعوذ باللہ کہیں ایسا نہ ہو کہ دوبارہ عالم مادی کی طرف میلان ہو جائے اور طلب کا ذریعہ نہ رہے. حضرت خواجہ نقشبندؒ کی روحانیت کو دیکھا کہ انہوں نے زیدؓ بن الحارثہ کو یاد کیا اور یہ

---

۱۔ ترجمہ: "پکارو اپنے رب کو گڑگڑا کر اور چپکے چپکے". (سورۃ الاعراف، پارہ ۸، آیت ۵۵).

۲۔ ترجمہ: "بیشک جب کوئی چیز اللہ تعالیٰ کے سپرد کی جائے تو وہ اسکی حفاظت کرتا ہے".

آیت پڑھی: "وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ۗ اَفَائِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ ۗ"[1] چونکہ میں ان کی صحبت سے محروم ہو چکا تھا لہٰذا خیال آیا کہ ایک دوسرے گروہ میں، جو ان کے درویشوں میں سے نہ تھے، شامل ہو جاؤں اور ان کے طریقے کو اپنا لوں۔ دوبارہ خواجہ نقشبندؒ کی روحانیت کو دیکھا کہ فرماتے ہیں: "قَالَ زَيْدُ بْنُ الْحَارِثَةِ الدِّيْنُ وَاحِدٌ"[2] میں نے سمجھ لیا کہ ایسا کرنے کی اجازت نہیں اور انہوں نے صحابہؓ میں سے حضرت زیدؓ بن حارثہ کو اس لئے مخصوص کیا کیونکہ وہ حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلّم کے متبنّٰی تھے یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کے منہ بولے بیٹے تھے۔ اور ہمارے خواجگان قدس اللہ اروا حہم طالبوں کو فرزندی میں قبول کرتے ہیں۔ بس ان کے اصحاب ان کے متبنّٰی ہیں۔ واللہ اعلم۔

دوبارہ خواجہ نقشبندؒ کو خواب میں دیکھا۔ میں نے ان سے پوچھا کہ ہم قیامت کے روز آپ کو کس ذریعے سے پاؤں گا؟ انہوں نے فرمایا: بتشرع یعنی شریعت پر عمل کرنے سے۔ ان تین بشارتوں سے اس کی طرف اشارہ تھا جو اپنی زندگی میں فرمایا کرتے تھے کہ ہم نے جو کچھ پایا وہ فضلِ الٰہی، آیاتِ قرآن اور حدیثِ مصطفیٰؐ پر عمل کرنے کی برکت، اس عمل کا نتیجہ طلب کرنے۔ تقویٰ اور حدودِ شریعت کی پابندی، عزیمت میں قدم رکھنے، سُنّت و جماعت پر عمل پیرا ہونے اور بدعت سے باز رہنے سے تھا۔

---

۱۔ ترجمہ: "اور محمدؐ تو بس ایک رسول ہی ہیں ان سے قبل اور بھی رسول گزر چکے ہیں سو اگر یہ وفات پا جائیں یا قتل ہو جائیں تو کیا تم الٹے پاؤں واپس چلے جاؤ گے"۔

(سورۂ آلِ عمران: آیت ۱۴۴)۔

۲۔ ترجمہ: زیدؓ بن حارثہ فرماتے ہیں "دین ایک ہی ہے"۔

جب مجھے بخارا سے جانے کی اجازت دے رہے تھے تو اس وقت مجھے خواجہ علاء الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ من الملک الجبار سے کسبِ فیض کے لئے بھیجا اور اشارۃً ان کی متابعت کرنے کا حکم فرمایا۔ اس سپردگی کی وجہ سے چند سال میں خواجہ عطارؒ کی خدمت میں رہا۔ ہر آدمی پر ان کے لطف و کرم کی انتہا نہ تھی بالخصوص اس فقیر پر۔ جب میں ان کی صحبتِ پاک سے بھی محروم ہو گیا تو خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کے حکم کی تعمیل بقدرِ حال کرنا چاہی، جو انہوں نے فرمایا تھا کہ جو کچھ ہم سے تجھے پہنچا ہے دوسروں کو پہنچاؤ، حاضرین کو تقریر اور غائبین کو تحریر کے ذریعہ۔ یہ فقیر خود کو اس کا اہل نہیں سمجھتا مگر عقیدہ یہ ہے کہ اشارہ بے حکمت نہ ہوا ہوگا:

تو چشم خویش را دیدن میاموز
فلک را راست گردیدن میاموز

اور میں ان کے روحِ مقدس سے مستفید ہوتا تھا۔ ان امور میں سے جو فرمایا کرتے تھے، ایک بڑا کام ہمیشہ باوضو رہنا، دوسرا وقوفِ عددی اور وقوفِ قلبی کی مداومت، تیسرا صبح سے پہلے اور نمازِ مغرب کے بعد سبق باطن کے درس میں مشغول رہنا اور چوتھا مبارک اوقات میں نفلی نمازوں کی طرف اشارہ تھا۔ کائنات کے پیدا کرنے والے کی مدد سے اس رسالے میں یہ وصیتیں اور ان کے فوائد بیان کئے گئے ہیں اس کے علاوہ بعض فوائد جو اس فقیر کو حضرت خواجہ نقشبندؒ اور ان کے خلیفہ خواجہ علاء الدین عطارؒ سے پہنچے ہیں، ان کا ذکر کیا گیا ہے۔

جاننا چاہیئے کہ ہمارے خواجہ قدس اللہ تعالیٰ روحہ کو طریقت میں شیخ طریقت خواجہ محمد بابا سماسی رحمۃ اللہ علیہ کا فرزند ہونے کا شرف حاصل تھا، ان کو حضرت خواجہ عزیزان علی رامیتنیؒ کا، ان کو حضرت خواجہ محمود الخیر فغنویؒ کا، ان کو حضرت خواجہ عارف

ریوگری کا، ان کو حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی کا، ان کو حضرت شیخ ابو یعقوب یوسف ہمدانی کا، ان کو حضرت شیخ ابو علی فارمدی کا، جو شیخ امام غزالی کے پیر و مرشد تھے اور ان کو حضرت ابو القاسم گرگانی کا، شیخ ابو القاسم گرگانی کی تصوف میں نسبت تین واسطوں سے شیخ جنید بغدادی تک پہنچتی ہے. شیخ ابو علی فارمدی کو دوسری نسبت شیخ ابو الحسن خرقانی سے تھی، ان کو سلطان العارفین بایزید بسطامی سے، ان کو امام جعفر صادق سے، ان کو اپنے والد امام محمّد باقر سے، ان کو اپنے والد امام زین العابدین سے، ان کو اپنے والد سیّد الشہدا امیر المؤمنین حسین سے، ان کو اپنے والد امیر المؤمنین امام المتقین علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ سے اور ان کو حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلّم سے. امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو علم باطن میں دوسری نسبت اپنی والدہ کے باپ حضرت قاسم بن محمّد بن ابی بکر رضی اللہ تعالےٰ عنہم سے ہے، جو کبار تابعین میں سے ہوئے ہیں. حضرت قاسم کو علم باطن میں حضرت سلمان فارسی سے نسبت ہے اور حضرت سلمان کو رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلّم کو پانے کے باوجود علم باطن حضرت ابو بکر صدّیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی نسبت تھی. بس ہمارے خواجہ قدّس اللہ تعالیٰ روحہ کو تصوف میں چار طرح کی نسبت ہے. ایک حضرت خواجہ خضر زادہ اللہ تعالیٰ علماً و حکمۃً سے، جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے، دوسری حضرت شیخ جنید بغدادی سے، تیسری سلطان العارفین سلطان بایزید بسطامی سے حضرت امیر المؤمنین علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک اور چوتھی امام جعفر صادق سے حضرت امیر المؤمنین ابو بکر صدیق تک. اس مطلب کی بنا پر ان (خواجہ نقشبند) کو نمکِ مشائخ کہتے ہیں.



طیبت لک بلوتی اللہ ما احسن کلامک الفقیر عبید اللہ طاہری

## فصل ہمیشہ باوضو رہنے کی فضیلت

ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ ہمیشہ باوضو رہنا چاہیئے کیونکہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: "لا یحافظ علے الوضوء الا مؤمن"[1] یعنی ہمیشہ باوضو نہیں رہ سکتا مگر وہ آدمی جو کہ مومن ہو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: "رِجَالٌ یُّحِبُّوْنَ اَنْ یَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ یُحِبُّ الْمُطَّهِّرِیْنَ"[2] یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد میں یا مسجد قبا میں ایسے آدمی ہیں جو خود کو دوست رکھتے ہیں، نجاست کو ڈھیلے سے صاف کرتے ہیں اور پھر پانی سے دھوتے ہیں۔ اور بعض کہتے ہیں کہ وہ آدمی دوست رکھتے ہیں کہ غسل کے ذریعے خود کو جنابت اور نجاست سے پاک کریں۔ اور وہ رات کو سوتے نہیں، خدا تعالےٰ دوست رکھتا ہے ان لوگوں کو جو خود کو نجاست سے پاک کرتے ہیں۔ اس طرح معلوم ہوا کہ طہارت کرنے اور خود کو پاکیزہ رکھنے سے خدا تعالیٰ کی دوستی حاصل ہوتی ہے اور اس سے بڑی سعادت کیا ہو سکتی ہے کہ بندہ خدا تعالیٰ کا دوست ہو۔ قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم "اذا توضأ العبد المومن فغسل وجہہ خرج من وجہہ کل خطیئۃ نظر الیہا بعینیہ مع الماء فاذا غسل یدیہ خرج من یدیہ کل خطیئۃ کان بطشتہا یداہ مع الماء فاذا غسل رجلیہ خرج کل خطیئۃ مشتہا رجلاہ مع الماء حتی یخرج نقیا من الذنوب"[3] یعنی رسول اللہ

---

۱۔ مشکوۃ المصابیح، ص ۳۹۔

۲۔ سورۂ التوبہ، پارہ ۱۱، آیت ۱۰۸۔

۳۔ صحیح مسلم، جلد اوّل، ص ۱۴۸-۱۴۹۔

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "ایماندار آدمی وضو کرتے وقت جب اپنے چہرے کو دھوئے تو جن گناہوں کی طرف آنکھوں سے نظر کی (وہ وضو کے) پانی کے ساتھ اس کے چہرے سے زائل ہو جاتے ہیں اور جب اپنے ہاتھوں کو دھوئے تو ہاتھوں سے کئے گئے گناہ پانی کے ساتھ ہی خارج ہو جاتے ہیں، پس جب وہ اپنے پاؤں دھوتا ہے تو وہ تمام گناہ پانی کے ساتھ ہی بہہ جاتے ہیں جن کی طرف وہ اپنے پاؤں سے چل کر گیا، حتیٰ کہ (وضو سے فارغ ہوتے پر) وہ تمام گناہوں سے پاک وصاف ہو کر نکلتا ہے۔" اور ظاہری طہارت کے ذریعے باطنی طہارت طلب کرے، ہر عضو کو دھوتے وقت کلمۂ شہادت پڑھے، مسواک کو بلاوجہ ترک نہ کرے، کیونکہ اس کا بڑا ثواب ہے۔ جب وضو ختم کرے تو پڑھے: "اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنْ عِبَادِكَ الصَّالِحِیْنَ۔"[1] رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی طہارت کرنے کے بعد یہ پڑھے تو اس کے لئے بہشت کے آٹھ دروازے کھولے جاتے ہیں تاکہ وہ جس دروازے سے چاہے اندر آئے۔ جب (وضو ختم کرنے کے بعد) کھڑا ہو تو وضو کے پانی سے تھوڑا سا پانی لے اور پڑھے: "اَللّٰهُمَّ اشْفِنِیْ بِشِفَائِكَ وَدَاوِنِیْ بِدَوَائِكَ وَاعْصِمْنِیْ مِنَ الْوَهْلِ وَالْاَمْرَاضِ وَالْاَوْجَاعِ۔"[2] اور اس کے بعد دو رکعت نماز تحیت وضو

---

۱۔ ترجمہ: "میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا کے سوا کوئی لائق عبادت نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے خاص بندے اور اس کے رسول ہیں۔ خداوندا مجھے ان لوگوں میں شامل کر دے جو بہت توبہ کرتے ہیں اور ان لوگوں میں داخل کر دے جو طہارت حاصل کرتے ہیں اور اپنے ان بندوں سے بنا دے جو صالح ہیں۔" (جامع ترمذی، ص ۹، منیۃ المصلی، ص ۱۱)۔ ۲۔ ترجمہ: "اے اللہ اپنی شفاء سے مجھے شفا عطا کر اور اپنی دواؤں سے میرا علاج کر اور مجھے ڈرانے والی چیزوں اور مرضوں اور دردوں سے بچائے۔" (منیۃ المصلی، ص ۱۱)۔

پڑھے اور اس سے پہلے داڑھی کو کنگھی کرے اور اسے چہرے کے دائیں طرف سے شروع کرے۔ مفسرین میں سے بعض نے اس آیت کہ "یٰبَنِیْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِیْنَتَکُمْ عِنْدَ کُلِّ مَسْجِدٍ[1]" کے بارے میں کہا ہے کہ اس آرائش (زینت) سے مراد داڑھی کو کنگھی کرنا ہے۔ ان دو رکعت نماز میں اپنے ارادوں کی نفی کرے اور ظاہر و باطن میں اس نماز میں متوجہ رہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "ما من مسلم یتوضاء فیحسن وضوئہ ثم یقوم فیصلی رکعتین مقبلا علیھما بقلبہ و وجھہ الا وجبت لہ الجنۃ[2]" (رواہ المسلم) یعنی جو کوئی مسلمان وضو کا ارادہ کرے پس اپنا وضو اچھی طرح کرے یعنی فرائض، سنن اور آداب بجا لائے۔ پھر کھڑا ہو جائے پس دو رکعت نماز اپنی ظاہری و قلبی توجہ سے ادا کرے اس کی جزا نہیں ہے مگر بہشت اس کے لئے واجب ہو گئی ہے۔ ہمارے خواجہ بہاء الدین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ اس نماز میں خود کو ارکان و احکام نماز اور اذکار میں مشغول رکھے اور یہ مبتدی کی طرح ہو۔ نمازِ تحیتِ وضو میں بڑا ثواب ہے۔ شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ تمام اوقات میں پڑھے، شیخ محی الدین عربی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ اوقاتِ مکروہ میں نہ پڑھے اور یہی ہمارے علماء کے مذہب کے موافق ہے۔ نماز کے بعد گناہوں سے توبہ کرنے کی نیت سے تین مرتبہ پڑھے: "اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ[3]"، اور (پھر) دعا مانگے۔ رات دن باوضو رہے اور باوضو ہی سوئے۔ کیونکہ

---

۱۔ سورۃ الاعراف، پارہ ۸، آیت ۳۱۔ ترجمہ: "اے اولادِ آدم کی لے لو اپنی آرائش (ہر نماز کے وقت)"۔ ۲۔ مشکوٰۃ المصابیح، ص ۳۹۔

۳۔ ترجمہ: "بخشش طلب کرتا ہوں میں اس اللہ سے جس کے بغیر کوئی معبود نہیں، جو زندہ اور توانا ہے اور اسی کے سامنے توبہ کرتا ہوں"۔ (ابو داؤد، بحوالہ مشکوٰۃ المصابیح، ص ۲۰۵)۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: "مامن مؤمن بات طاهرا فی شعاد طاهر الا بات فی شعاده ملك فلا یستیقظ ساعة من اللیل الا قال الملك اللهم اغفر عبدك فلانا فانه قد بات طاهرا." یعنی کوئی مومن پاک لباس میں طاہر و پاک نہیں سوتا جب تک کہ اس کے لباس میں فرشتہ نہ سوئے اور نہ رات کو کسی وقت بیدار ہوتا ہے جب تک فرشتہ نہ کہے کہ اے خداوندا اپنے فلاں بندے کو بخش دے جو کہ پاک سویا ہے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "الطاهر النائم کالقائم الصائم[1]"، یعنی جو آدمی باطہارت سوتا ہے اس کا ثواب اس طرح ہوتا ہے جس طرح روزہ دار اور رات کو عبادت کرنے والے کا ہوتا ہے۔ بلا وجہ حالت جنب میں نہ سوئے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "لا یدخل الملائکة فی بیتٍ فیه صورةٌ وکلبٌ وجنبٌ[2]": یعنی رحمت کے فرشتے ایسے گھر میں داخل نہیں ہوتے جس میں تصویر یا کتا یا جنبی ہو۔ جب سونا چاہے تو بستر پر قبلے کی جانب متوجہ ہو کر بیٹھے اور "آیۃ الکرسی[3]" اور "آمَنَ الرَّسُوْلُ[4]" پڑھے پھر تین بار "قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ[5]"، "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ[6]" اور "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ[7]" پڑھے اور ہر بار پڑھنے کے بعد دونوں ہتھیلیوں پر دم

---

۱۔ احیاء علوم الدین (امام غزالی) میں بعض حصہ اور مکمل "المغنی عن حمل الاسفار فی الاسفار فی تخریج ما فی الاحیاء من الاخبار، جلد اوّل، ص ۱۴۱۔

۲۔ مشکوٰۃ المصابیح، ص ۵۰۔

۳۔ سورۃ البقرہ، پارہ ۳، آیت ۲۵۵۔ ۴۔ ایضاً، آیت ۲۸۵۔

۵۔ سورۂ اخلاص، پارہ ۳۰۔

۶۔ سورۂ الفلق، پارہ ۳۰۔ ۷۔ سورۂ النّاس، ایضاً۔

کرے اور اپنے تمام اعضا پر ملے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرح کیا ہے۔

اس کے بعد تین بار یہ پڑھے: "اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ۔" حدیث میں ہے کہ جو کوئی سونے کے وقت تین مرتبہ استغفار کرے، حق سبحانہ و تعالیٰ اس کے تمام گناہوں کو بخش دیتا ہے، اور ذکر میں مشغول رہے یہاں تک کہ نیند اس پر غلبہ کرے۔ اس کے بعد دائیں پہلو پر قبلہ رو ہو کر لیٹ جائے اور دائیں ہتھیلی کو دائیں رخسار کے نیچے رکھے اور تین بار پڑھے: "اَللّٰھُمَّ قِنِیْ عَذَابَكَ یَوْمَ تُبْعَثُ عِبَادُكَ"[1] اور پھر یہ پڑھے: اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْلَمْتُ نَفْسِیْ اِلَیْكَ وَ وَجَّھْتُ وَجْھِیْ اِلَیْكَ وَفَوَّضْتُ اَمْرِیْ اِلَیْكَ وَ اَلْجَأْتُ ظَھْرِیْ اِلَیْكَ رَغْبَةً وَّرَھْبَةً اِلَیْكَ لَا مَلْجَاءَ وَلَا مَنْجَاءَ مِنْكَ اِلَّا اِلَیْكَ اٰمَنْتُ بِکِتَابِكَ الَّذِیْ اَنْزَلْتَ وَنَبِیِّكَ الَّذِیْ اَرْسَلْتَ۔[2] اَللّٰھُمَّ اَیْقِظْنِیْ فِیْ اَحَبِّ السَّاعَاتِ اِلَیْكَ وَ اسْتَعْمِلْنِیْ بِاَحَبِّ الْاَعْمَالِ اِلَیْكَ الَّتِیْ تُقَرِّبُنِیْ اِلَیْكَ زُلْفٰی وَتُبَعِّدُنِیْ مِنْ سُخْطِكَ بُعْدًا۔[3] اَللّٰھُمَّ لَا تُؤْمِنِّیْ مَکْرَكَ وَلَا تُوَلِّنِیْ غَیْرَكَ وَلَا تُنْسِنِیْ ذِکْرَكَ وَلَا تَجْعَلْنِیْ مِنَ الْغَافِلِیْنَ۔"[4]

---

۱۔ ابن ابی شیبہ۔ ترجمہ: "اے اللہ مجھے دور رکھ اپنے عذاب سے جس روز تیرے بندوں کا حشر ہو گا۔"

۲۔ یہاں تک بخاری، مسلم و دیگر صحاح ستہ بحوالہ مشکوٰۃ المصابیح، ص ۲۰۹۔

۳۔ یہاں تک: احیاء علوم الدین، جلد اول، ص ۳۳۳۔ ۴۔ ترجمہ: "خداوندا میں نے اپنی جان تجھے سونپ دی اور اپنا رخ تیری طرف کر دیا اور اپنا معاملہ تیرے سپرد کر دیا اور اپنی پیٹھ تیری طرف رکھ دی، تیری رغبت اور خوف سے، سوائے تیرے کوئی ٹھکانا اور پناہ نہیں، تیری اس کتاب پر جو تو نے نازل کی ہے ایمان لایا اور تیرے اس نبی پر جس کو تو نے بھیجا (مشکوٰۃ)، اے اللہ مجھے بیدار کر ان گھڑیوں میں جو تجھے سب سے پیاری ہیں، اور اپنے محبوب ترین کام کرنے کی توفیق دے (ایسے کام) جو تیرے قریب کر دیں مجھے بہت قریب اور دور کر دیں مجھے تیرے عذاب سے بہت دور (احیاء علوم الدین)، اے اللہ مجھے اپنی سزا سے بےخوف نہ کر اور اپنے سوا کسی اور کے سپرد نہ کر اور اپنی یاد سے مجھے نہ بھلا اور مجھے غافلوں سے نہ بنا۔"

"قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لرجل یا فلان اذا آویت الی فراشك فتوضا وضوئك للصلوٰۃ ثم اضطجع علی شقك الایمن ثم ) فقل" اللّٰهم اسلمت نفسی الیك الی قوله ارسلت" وقال فان مُتّ من لیلتك متّ علے الفطرۃ ای علے الدین الحق وان اصبحت اصبحت خیرا۔[1] هذا حدیث اخرجه البخاری وغیره من الائمة".

(یہ دعا پڑھنے کے بعد) ذکر میں مشغول ہو جائے یہاں تک کہ سو جائے جب بیدار ہو تو ذکر میں مشغول ہو جائے یہاں تک کہ پھر سو جائے اور "نوم العالم عبادۃ" اسی طرح کی خواب کی جانب اشارہ ہے. واللہ تعالیٰ الموفق.



---

۱- (ا) مشکوٰۃ المصابیح، ص ۲۰۹. ایک دوسری روایت میں ہے کہ رسول اللہ جب اپنے بستر پر دراز ہوتے تو دائیں طرف لیٹتے اور یہ دعا پڑھتے: "اَللّٰهُمَّ اَسْلَمْتُ نَفْسِیْ اِلَیْكَ وَوَجَّهْتُ وَجْهِیَ اِلَیْكَ وَفَوَّضْتُ اَمْرِیْ اِلَیْكَ وَاَلْجَأْتُ ظَهْرِیْ اِلَیْكَ رَغْبَةً وَّرَهْبَةً اِلَیْكَ لَا مَلْجَأَ وَلَا مَنْجَأَ اِلَّا اِلَیْكَ اٰمَنْتُ بِكِتَابِكَ الَّذِیْ اَنْزَلْتَ وَنَبِیِّكَ الَّذِیْ اَرْسَلْتَ". رسولِ پاک فرماتے جو یہ پڑھ کر سوئے اور فوت ہو جائے تو وہ اسلام پر فوت ہوا. (مشکوٰۃ ایضاً).

(ب) ترجمہ: "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو فرمایا کہ اے فلاں جب تو اپنے بستر پر لیٹنے کا ارادہ کرے تو وضو کر نماز کی طرح کا وضو، پھر داہنی کروٹ لیٹ جا، پھر کہہ: "اَللّٰهُمَّ اَسْلَمْتُ نَفْسِیْ اِلَیْكَ" سے لے کر "اَرْسَلْتُ" تک (جو کہ اوپر کی روایت میں مکمل ہے). اور آپ نے فرمایا کہ اگر تو اپنی اس رات (جس میں یہ دعا پڑھی) مر گیا تو فطرت پر مرے گا یعنی دینِ اسلام پر فوت ہوگا اور اگر تو نے صبح کی تو صبح کرے گا بھلائی کے ساتھ".

## فصل مخصوص کیفیت میں ذکرِ خفی کی فضیلت

اس سبق کو ہمارے خواجہ "وقوفِ عددی" کہتے تھے. فرمایا کرتے تھے کہ حدیث میں ہے: "اجمعوا وضوءکم جمع اللّٰہ شملکم"[1] یعنی اپنے وضو کو جمع کرو تاکہ حق تعالیٰ تمہاری پریشانیوں کو جمع کرے اور وضو کو جمع کرنے سے مراد یہ ہے کہ اس کے کرنے سے تمام بُری صفات مثلاً حسد، کینہ، عداوت، بخل اور مولا تعالیٰ کی محبت کے سوا جس چیز کی محبت ہو، سے ظاہری اور باطنی طہارت نصیب ہوتی ہے. اور دل اللّٰہ تعالیٰ کی محبت میں آرام پاتا ہے. جب دل بُری صفات سے پاک ہو جائے اور اچھی صفات سے آراستہ ہو جائے تو سالم ہو جاتا ہے. اس دنیا کی آفتوں سے چھٹکارا نہیں پایا جا سکتا مگر سالم دل کے ساتھ. اللّٰہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "يَوْمَ لَا يَنفَعُ مَالٌ وَّلَا بَنُوْنَ ۝ اِلَّا مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ۝"[2] یعنی قیامت کے دن مال اور بیٹے کسی کو کچھ فائدہ نہیں پہنچا سکتے مگر جو آدمی قیامت میں سالم دل لے کر آئے گا وہ اس قلبِ سلیم کے سبب رحمتِ حق کو پائے گا. سالم دل کی صفت یہ ہے جو انہوں نے کہی ہے:

زغیرت خانۂ دل را زغیرت کردہ ام خالی
کہ غیرت را نمی شاید درین خلوت سرا رفتن[3]

کبرا نے کہا ہے کہ تمام عبادتوں سے مقصود ذکر ہے. ذکر جان کی طرح ہے اور تمام

---

۱۔ رسالۂ قدسیہ، ص ۱۴۲.

۲۔ سورۂ الشعراء، پارہ ۱۹، آیت ۸۸-۸۹.  ۳۔ تفسیر چرخی، ص ۱۵۱.

عبادتیں دل کی مانند ہیں۔ اگر عبادتوں میں اللہ تعالیٰ سے غافل رہے تو اس سے اتنا فائدہ نہیں ہوتا۔ ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر اس رباعی کا تعویذ لکھے تو بیمار انشاء اللہ تعالیٰ صحت پائے گا:

"تا روئے ترا بدیدم اے شمع طراز
نے کار کنم نہ روزہ دارم نہ نماز
چون بے تو بوم نماز من جملہ مجاز
چون با تو بوم مجاز من جملہ نماز"[1]

جاننا چاہیئے کہ جس ذکر میں اخلاص نہ ہو وہ اتنا فائدہ اور نتیجہ نہیں دیتا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "من قال لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ خالصاً مخلصاً دخل الجنۃ[2]۔ قیل وما اخلاصھا، قال ان یحجزہ عن المحارم"، یعنی جو کوئی خلوص سے "لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ" پڑھے وہ بہشت میں داخل ہوگا، پوچھا گیا کہ اس کلمے کا اخلاص کیا ہے؟ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کا اخلاص یہ ہے کہ پڑھنے والا خود کو حراموں سے باز رکھے، اس کلمہ کے پڑھنے کی برکت سے اسکا دل درست ہو جائے اور اس کے اقوال و افعال اور احوال میں استقامت ظاہر ہو جائے۔ جب ظاہری اور باطنی استقامت نصیب ہوتی ہے تو تمام سعادت ابدی حاصل ہو جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: "اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا" یعنی یقیناً وہ لوگ جنہوں نے کہا کہ ہمارا پروردگار اللہ تعالیٰ ہے اور "لا الٰہ الا اللّٰہ" پڑھنے کے بعد اس کی شرائط کے ساتھ ایمان لائے، پس وہ ظاہراً اور باطناً درست ہو گئے اور ان کو اس کلمہ کے پڑھنے کا نتیجہ حاصل ہو گیا، یہ ظاہری استقامت ہے یعنی حدود شرعیہ کی رعایت، اور باطنی استقامت ایمان

---

۱۔ منقول از ابوسعید ابوالخیر، "تاریخ تصوف در اسلام"، ص ۶۰۴۔ ۲۔ تفسیر جرجی، ص ۳۷۔

حقیقی سے عبارت ہے۔ ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ اس کی تشریح کرتے تھے کہ اس سے مُراد دل کو تمام ان فوائد اور نقصانات سے پاک کرنا ہے، جن سے وہ مشغول ہوتا ہے۔ حق تعالیٰ کی طرف سے ان کی جزا یہ ہوتی ہے کہ تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلَائِكَةُ یعنی ان کے اس جہان سے جاتے وقت ان پر رحمت کے فرشتے نازل ہوتے ہیں اور یہ رحمت کے فرشتے ان سے کہتے ہیں کہ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا یعنی عذاب سے مت ڈرو اور اس جہاں کی آسائشوں کے فوت ہونے پر غم مت کھاؤ ــــ وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِیْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ہ یعنی اور بشارت پایئے اس بہشت کی جس کا تم سے وعدہ کیا گیا تھا۔ وہ فرشتے ان مومنوں سے کہتے ہیں نَحْنُ اَوْلِيَاؤُكُمْ فِی الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِی الْاٰخِرَةِ یعنی اِس جہان اور اُس جہان میں ہم تمہارے دوست ہیں، اور وہ فرشتے ان مومنوں کو کہتے ہیں کہ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَشْتَهِیْٓ اَنْفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَدَّعُوْنَ ہ نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ ہ[1] یعنی تمہارے لئے وہ کچھ ہے جو تمہارے دل چاہتے ہیں اور جس کی تم نے آرزو کی، یہ تمام نعمتیں تمہارے لئے اس بڑے بخشنے والے اور بڑے رحم کرنے والے نے، نازل کیں اور تمہارے لئے حاضر چیزوں کے نازل کرنے کا حکم دیتے ہیں تاکہ مہمان کے سامنے لاکر رکھیں اور اس کے بعد دوسرا تکلف کریں۔ حضرت باری تعالیٰ کے دیدار کی وجہ سے جنّت کی سب نعمتیں حاضر ہونگی۔

اگر ذکر اخلاص سے نہ کیا جائے تو اتنا فائدہ نہیں دیتا بلکہ بہت بڑا خوف ہوتا ہے کیونکہ روایت میں ہے کہ: "مَنْ قَالَ اللّٰہ و قلبہ غافل عن اللّٰہ فخصمہ فی الدّادین اللّٰہ" یعنی جو کہ اللہ کہے اور اس کا دل احکام اللہ کی رعایت سے غافل ہو، پس دونوں

---

ا۔ سورۂ حم السجدہ، پارہ ۲۴، آیت ۳۰، ۳۱ و ۳۲۔

جہاں میں اسکا دشمن اللہ تعالیٰ ہے۔ ذکر کی فضیلت میں بہت سی آیات واحادیث موجود ہیں اور سب کا خلاصہ یہی ہے جو بیان کیا گیا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

ذکر کا ہمہ وقت فائدہ تب حاصل ہوتا ہے جب کسی آدمی سے اس کی تلقین لی جائے۔ ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ جو لوگ ارشاد و تلقین میں مشغول ہیں، تین قسم کے ہیں: کامل مکمل، کامل اور مقلّد۔ کامل مکمل کے بارے میں قطب المشائخ خواجہ محمد حکیم ترمذیؒ کی بعض تصنیفات میں آیا ہے کہ اسے ولایت نبی سے چار دانگ نصیب ہیں اور کامل مکمل نورانی اور نور بخش ہے۔ کامل نورانی تو ہے مگر نور بخش نہیں اور مقلّد وہ ہے جو شیخ کی تلقین سے کام کرتا ہے۔

اگر (ذکر) شیخ کامل کے اذن سے ہو تو بھی اُمید ہوتی ہے۔ لیکن زیادہ فائدہ اس میں ہے کہ کامل مکمل سے تلقین ہو اور اس کا اتفاق کم ہوتا ہے۔ اس ضمن میں کہا گیا ہے کہ مرشد قطب یا خلیفہ قطب ہونا چاہیئے۔ جس حال میں بھی ہو جس طرح انہوں (مرشدین) نے تلقین کی ہے، ہمیشہ ذکر میں مشغول رہے۔ تمام اوقات میں خود کو ذکر میں مشغول رکھے، خاص کر صبح سے پہلے اور شام کے بعد جس طرح ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس فقیر کو فرمایا ہے۔ عارف رومیؒ فرماتے ہیں: رباعی:

از ذکر همی نور فزاید مه را
در راه حقیقت آورد گمره را
هر صبح و نماز شام ورد خود ساز
خوش گفتن لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ را [1]

---

1۔ یہ رباعی کلیات شمس، ج ۸ (مشتمل بر رباعیات) مطبوعہ دانشگاہ تہران ۱۳۴۲ش میں نہیں ہے، اور تفسیر حرجی، ص ۱۳۸۔

جو کوئی صبح اور رات کے وقت ذکر میں مشغول رہے وہ اس آیت کے حکم سے یقیناً غافلین میں سے نہیں بلکہ ذاکرین میں سے ہے (آیت یہ ہے): "وَاذْكُر رَّبَّكَ فِي نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَخِيفَةً وَدُونَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْآصَالِ وَلَا تَكُن مِّنَ الْغَافِلِينَ"[1] یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اپنے پروردگار کو گڑگڑاتے ہوئے اور ڈرتے ہوئے، دل میں یاد کیجئے اور صبح اور شام کے وقت ایسی آواز سے جو کہ پکار کر بولنے سے کم ہو اور آپ بے خبر نہ رہیں اور اپنی امت سے بھی کہیں کہ وہ بھی بے خبر نہ رہے۔ بعض مفسرین نے کہا ہے کہ غدو اور آصال سے مراد رات اور دن ہے یعنی صبح سویرے ذکر خفی میں مشغول رہئے اور بے خبر نہ رہئے۔

جاننا چاہیئے کہ کسی آیت اور حدیث میں صحیح طریقے سے ذکر جہر کا حکم نہیں آیا ہے بلکہ ذکر خفی کا حکم ہوا ہے۔ جس طرح کہ اس دوسری آیت میں مذکور ہے کہ اللہ تعالٰے نے فرمایا ہے: "اُدْعُوا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَخُفْيَةً إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ"[2] یعنی یاد کرو اپنے پروردگار کو عاجزی اور تضرع اور نیچی آواز سے، یقیناً اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو دوست نہیں رکھتا جو حد سے تجاوز کریں اور آواز بلند کریں۔ تفسیر میں امام نجم الدین عمر صاحبؒ اس آیت کے معنی میں ایک نظم لکھتے ہیں کہ ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے روایت کی ہے کہ صحابہ کرامؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر میں تھے۔ جب ایک اونچی جگہ پر آئے تو انہوں نے تکبیر اور تہلیل کہی اور آواز بلند کی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم نے فرمایا: "أیّھا النّاس اتقوا علی انفسکم

---

۱۔ سورۂ الاعراف، پارہ ۹، آیت ۲۰۵۔

۲۔ سورۂ الاعراف، پارہ ۸، آیت ۵۵۔

انکم لا تدعون اصم ولا غائباً انکم تدعون سمیعا قریبا وھو معکم" یعنی اے لوگو! اپنی جانوں پر نگاہ رکھو، نعرہ نہ لگاؤ اور اپنے دلوں میں خدا تعالیٰ کو یاد کرو، تم بہرے اور غائب کو نہیں پکارتے ہو بلکہ تم اس کو پکارتے ہو جو علم قدیم سے سننے والا اور تمہارے قریب ہے.

اس کے علاوہ بہت سے دلائل ہیں. اسی لئے علما نے کہا ہے کہ ذکر جہر خلاف دلیل ہے اور مشائخ نے کہا؛ ذکر خفی اولیٰ ہے. عارف رومیؒ فرماتے ہیں:

نعرہ کم زن زانکہ نزدیک ست یار
کہ از نزدیکی گمان آید حصول

ہمیشہ وقوف عددی میں مشغول رہنے سے دل جلدی ذاکر ہو جاتا ہے اور میں نے حضرت خواجہؒ سے سُنا ہے کہ کہا کرتے تھے:

دل چو ماہی و ذکر چون آبست
زندگی دل بذکر وہاب ست

جب دل ذاکر ہو جائے اور اس کی علامات ظاہر ہو جائیں تو اس کے بعد وقوف قلبی میں مشغول ہو جانا چاہیئے اب ہم اس کے فوائد بیان کرتے ہیں. میں نے حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ سے سنا ہے کہ وہ فرمایا کرتے تھے: "الذکر ارتفاع الغفلۃ فاذا ارتفع الغفلۃ فانت ذاکر وان سکت" یعنی ذکر سے مراد غفلت سے دُور ہونا ہے، جب غفلت دُور ہو جائے تو آدمی ذاکر ہو جاتا ہے، خواہ وہ خاموش ہو. اور حضرت خواجہؒ فرمایا کرتے تھے کہ وقوف قلبی کی رعایت تمام حالتوں میں نہایت ضروری ہے یعنی کھاتے، سوتے، بولتے، چلتے، بیچتے، خریدتے، وضو کرتے، نماز پڑھتے، قرآن پڑھتے، کتابت کرتے، درس دیتے اور وعظ و نصیحت کرتے وقت، پلک جھپکنے کی دیر بھی

غافل نہیں رہنا چاہیئے تاکہ مقصود مل جائے۔ کبرائے کہا ہے کہ: "من غمض عینہ عن اللہ طرفۃ عین لا یصل الیہ طول عمرہ" یعنی جو کوئی پلک جھپکنے کی دیر بھی خدا تعالیٰ سے غافل ہوتا ہے وہ لمبی عمر میں بھی مقصود کو نہیں پہنچتا۔ باطن کو محفوظ رکھنا مشکل کام ہے لیکن اللہ تعالیٰ کی عنایت اور اس کے خاص بندوں کی تربیت سے جلدی میسر ہو جاتا ہے۔ شعر:

بے عنایات حق و خاصان حق
گر ملک باشد سیاہستش ورق[1]

اور (باطن کی حفاظت) خدا تعالیٰ کے دوستوں کی صحبت میں، جو ہم سبق ہوں اور ایک دوسرے کے منکر نہ ہوں اور صحبت کی شرائط کے پابند ہوں، جلدی میسر ہوتی ہے۔ شیخ کامل مکمل کی ایک باطنی نگاہ سے باطن کی وہ صفائی حاصل ہو جاتی ہے جو زیادہ ریاضتوں سے بھی میسر نہیں آتی۔ جیسا کہ عارف رومی کہتے ہیں:

آنکہ بہ تبریز دید یک نظر شمس دین
طعنہ زند بر چلہ سخرہ کند بر دو تہ[2]

شیخ ابو یوسف ہمدانی قدس سرہ العزیز کا قول ہے: "اصحبوا مع اللہ فان لم تطیقوا فاصحبوا مع من یصحب مع اللہ"[3] یعنی خدا تعالیٰ کے ساتھ صحبت رکھو اور اگر تم کو خدا تعالیٰ کی صحبت میسر نہ آئے تو اس شخص کے ساتھ صحبت رکھو جو خدا تعالیٰ کا مصاحب ہو۔ خواجہ علاء الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ صحبت مع اللہ

---

۱۔ تفسیر حرخی، ص ۱۵۲۔ مثنوی (ج ۱)، ص ۵۰۔

۲۔ کلیات شمس، ج ۵، ص ۱۷۱، غزل نمبر ۵۔ ۲۴۹ و تفسیر حرخی، ص ۱۵۲۔

۳۔ فقرات، ص ۱۵۸۔

فنا کے بعد ہاتھ آتی ہے. اور اگر خدا تعالیٰ کے ساتھ صحبت نہ رکھ سکو تو اہلِ فنا کے ساتھ صحبت رکھو. وہ اس حدیث: "اذا تحیرتم فی الامور فاستعینوا من اهل القبور"[1] کے بارے میں بھی فرمایا کرتے تھے کہ اس میں اہلِ فنا کی صحبت کی جانب اشارہ ہے. لیکن اگر ملامت اور اعراض فاسدہ کو دفع کرنے، دنیا کو اکٹھا کرنے اور اہلِ دنیا کو اپنی طرف مائل کرنے کے لئے ہو تو ایسی صحبت سے ڈرنا چاہیئے. خواجہ عبدالخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ تو بیگانوں کی صحبت سے یوں گریز کر جس طرح کہ شیر سے گریز کرتا ہے اور اگر تم صحبت کرتے وقت باطن میں مشغول رہو تو ظاہراً بیہودہ چیزوں سے بھی ڈرنا چاہیئے. جو صحبت مفید ہے اس کی علامت یہ ہے کہ اس میں بندے کے دل کو فیض حقانی پہنچے اور ماسویٰ سے نجات پائے، جسطرح کہ اس رباعی میں کہا گیا ہے:

با ہر کہ نشستی و نشد جمع دلت
وز تو نرمید زحمت آب وگلت
زینہار ز صحبتش گریزان می باش
ورنہ نکند روح عزیزان بحلت[2]

صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم ایک دوسرے کو کہا کرتے تھے: "تعالوا نجلس فنؤمن

---

۱۔ ترجمہ: "جب تم اپنے کاموں میں پریشان و متحیر ہو تو قبر والوں سے مدد طلب کرو."

۲۔ جامیؒ (م ۸۹۸ ھ.ق.) نے اپنی کتاب سلسلۃ الذہب (دفتر اوّل، ص ۱۳۱) میں اس رباعی کی شرح کی ہے اور لکھا ہے کہ یہ رباعی خواجگان ماوراء النہر کے خاندانوں کے ایک سلسلہ کی طرف منسوب ہے لیکن رشحات ص ۲۴ پر لکھا ہے کہ یہ رباعی حضرت خواجہ عزیزان علی رامیتنیؒ کی جانب منسوب ہے. اور تفسیر چرخی. ص. ۲۱ و ۳۴۹.

ساعۃ"[1] یعنی آؤ تاکہ ہم بیٹھیں اور ایک گھڑی ایمان حقیقی، جو نفی ما سوٰی ہے، سے مشرّف ہوں. خدا تعالیٰ کے دوستوں کی صحبت کے بڑے فائدے ہیں:

نار خندان باغ را خندان کند

صحبت مردانت از مردان کند[2]

جب (ذاکر) وقوفِ قلبی میں مشغول رہے تو ذکر میں جو خلاصہ ہے وہ حاصل ہو جاتا ہے، بصیرت کی آنکھ کھل جاتی ہے. دل کی بارگاہ غیروں کے کانٹوں سے خالی ہو جاتی ہے. ذاکر بحرِ فنا میں محو ہو جاتا ہے۔ "فَاذْكُرُونِي أَذْكُرْكُمْ"[3] کے مطلب کی بنا پر مذکورہ شرف سے مشرّف ہو جاتا ہے اور "لا یسعنی ارضی ولا سمائی ولکن یسعنی قلب عبدی المؤمن"[4] کے حکم سے سلطان الّا اللہ کے جمال کی تجلّی پاتا ہے. ذاکر سالم اسم سے مسمّٰی میں مشغول ہو جاتا ہے. اور اسم سے بطریقِ رسم مشغول ہونا غفلت کا مقام ہے. ایک دن ہمارے خواجہ قدّس اللہ روحہ کی صحبت میں اصحاب سلوک میں سے ایک نے بلند آواز میں "اللہ" کہا. خواجہؒ نے فرمایا: "یہ کیسی غفلت ہے؟ علم من فہم وفہم من علم."[5]

---

۱۔ "اجلس بنا فنؤمن ساعۃ" صحیح بخاری، ج ۱، ص ۰۶ اور "تعال نومن بربنا ساعۃ": مسند احمد بن حنبلؒ ج ۳ ص ۲۶۵۔ ۲۔ ابر گریان باغ را خندان کند، تفسیر حرخی، ص ۱۶۹ و ۲۱۰.

۳۔ سورۂ البقرہ، پارہ ۲، آیت ۱۵۲ (ترجمہ: سو تم یاد رکھو مجھ کو، میں یاد رکھوں تم کو).

۴۔ مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح، ج ۹، ص ۳۹۴ (ترجمہ: میری زمین اور میرے آسمان میں میری گنجائش نہیں لیکن میرے ایمان دار بندے کے دل میں میری گنجائش ہے).

۵۔ ترجمہ: "علم فہم سے ہوتا ہے اور فہم علم سے".

حقایق التفسیر میں آیا ہے کہ کبرا میں سے ایک کو پوچھا گیا کہ کیا بہشت میں ذکر ہوگا؟ اُنہوں نے جواب دیا کہ ذکر کی حقیقت یہ ہے کہ غفلت نہ رہے۔ چونکہ بہشت میں غفلت نہیں ہوگی لہٰذا تمام ذکر ہوگا۔ اس کے بعد کہا کہ اہلِ تحقیق کا قول ہے:

کفانی حوباً ان اناجیک ذایباً　　کانی بعیدا و کانک غایب

یعنی گناہ ہے کہ میں ذکر اور مناجات کے وقت تجھے زبان پر لاؤں یعنی بحضور، کیونکہ میں تیری ذات کے علم سے دور نہیں ہوں اور تو غائب نہیں ہے یہ اس آیت "وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْہِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْدِ"[1] کی طرف اشارہ ہے۔

وقوفِ عددی اور وقوفِ قلبی میں جان بُوجھ کر آنکھیں اُوپر نہ اٹھائے اور سر اور گردن کو نیچے نہ کرے کہ اس سے لوگوں کو پتہ چل جاتا ہے اور ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ اس سے منع فرمایا کرتے تھے۔ امیر المؤمنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ اُنہوں نے ایک آدمی کو دیکھا جس نے اپنا سر اور گردن نیچے جُھکا رکھی تھی حضرت عمرؓ نے اسے فرمایا: "یا رجل ادفع عنقک" یعنی اے مرد اپنی گردن اوپر اُٹھاؤ۔ ذکر میں اس طرح رہنا چاہیئے کہ اہلِ مجلس میں سے کوئی آدمی (ذاکر) کے حال کو نہ پائے۔ کبرا میں سے بعض نے کہا ہے کہ "الصوفی ھو الکاین البائن"[2] یعنی صوفی وہ آدمی ہے جو پنہاں اور ظاہر ہو یعنی باطن میں حق سبحانہ وتعالیٰ اور ظاہر میں لوگوں سے مشغول

---

۱۔ ترجمہ: "اور ہم اس سے نزدیک ہیں دھڑکتی رگ سے زیادہ۔" (سورۃ ق، پارہ ۲۶، آیت ۱۶)۔

۲ مناقب احمدیہ و مقاماتِ سعیدیہ، ص ۹۲ پر یوں آیا ہے: الصوفی کائنٌ وبائنٌ یعنی کائنٌ فی الخلق بحسب الظّاھر و بائنٌ عن الخلق بحسب الباطن (مفہوم: صوفی ظاہراً مخلوق میں موجود رہتا ہے اور باطن یعنی قلبی طور پر مخلوق سے دُور رہتا ہے)۔

رہے اور ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ اکثر کہا کرتے تھے:

از درون شو آشنا واز برون بیگانہ باش
این چنین زیبا روش کم می بود اندر جہان[1]

اور:

مردان رہش بہمت و دیدہ روند
زاں در رہ عشق ہیچ اثر پیدا نیست

اور فرمایا کرتے تھے کہ میں ایک مدت دو دقیق النظر دانشمندوں کی صحبت میں رہا، انہوں نے باوجود کمال محبت مجھے نہ پہچانا، کیونکہ جب بندہ مقام بے صفتی پر پہنچتا ہے تو اس کی شناخت مشکل ہو جاتی ہے خاص طور پر اہل رسم کے لئے اور ذکر خفی کی حقیقت وقوف قلبی سے میسر ہوتی ہے (وقوف قلبی میں مشغول رہنے والا) ایسے مقام پر پہنچ جاتا ہے کہ (اسکا) دل بھی نہیں جانتا کہ وہ ذکر میں مشغول ہے. کبرا کا قول ہے کہ: "اذا علم القلب انہ ذاکر فاعلم انہ غافل"[2]. حقایق التفسیر میں اس آیت: "وَاذْكُر رَّبَّكَ فِي نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَخِيفَةً"[3] کے بارے میں آیا ہے کہ: "قال الحسن لا یظھر ذکرك لنفسك فتطلب بہ عوضا واشرف الذکر ما لا یشرف علیہ الا الحق"[4] بعض کبرا نے کہا ہے کہ: ذکر اللسان ھذیان و

---

۱۔ مناقب احمدیہ و مقامات سعیدیہ، ص ۹۲ و قدسیہ، ص ۹۰۔ ۲۔ ترجمہ: "جب تو جانے دل ذکر کرنیوالا نہیں ہے تو وہ غافل ہے." ۳۔ ترجمہ: "اور یاد کرتا رہ اپنے رب کو اپنے دل میں گڑگڑاتا ہوا اور ڈرتا ہوا." (سورۃ الاعراف، پارہ ۹، آیت ۲۰۵)۔ ۴۔ ترجمہ: "حسن نے کہا کہ جب نہ ظاہر ہو تیرا ذکر تیرے نفس کو، طلب کرے اس پر بدلہ اور بہتر ذکر وہ ہے جو نہ طلب کیا جائے اس پر بدلہ مگر صرف اللہ کے لئے."

ذکرِ القلب وسوسہ[1]"، اور یہ منتہیان (انتہا کو پہنچے ہوئے) کے لئے ہے:

دلرا گفتم بیاد او شاد کنم
چو من ہمہ او شدم کرا یاد کنم

ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جب میں کعبہ کے مبارک سفر سے واپس ہوا تو طوس کے ملک میں پہنچا. خواجہ علاء الدین عطار اپنے اصحاب اور احباب کے ہمراہ بخارا سے میرے استقبال کے لئے آئے ہوئے تھے. ہرات کے والی ملک معز الدین حسین کی جانب سے ایک قاصد کے ذریعے ہمیں ایک مکتوب ملا جس کا مضمون یہ تھا کہ ہم چاہتے ہیں کہ آپ کی ملاقات کے شرف سے مشرف ہوں اور ہمارا آنا مشکل ہے. اگر عنان کرم ہماری طرف متوجہ فرمائیں تو سراسر بندہ نوازی ہوگی. "وَ اَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنۡهَرۡ[2]" کے باعث اور "یا داؤد اذا رآیت لی طالبا فکن لہ خادما[3]" کے مطلب کی بنا پر ہم ہرات کی طرف چل پڑے. جب ہم ملک معز الدین کے پاس پہنچے تو اس نے (ہم سے) پوچھا کہ بزرگی (ولایت) آپ کو اپنے آباؤ اجداد سے ورثے میں ملی ہے؟ میں نے جواب دیا: نہیں، اس نے پوچھا کہ کیا آپ سماع سنتے ہیں اور ذکرِ جہر کرتے ہیں اور خلوت میں بیٹھتے ہیں؟ میں نے کہا: نہیں. ملک معز الدین بولا: درویش تو یہ کام کرتے ہیں، کیا وجہ ہے کہ آپ ایسا نہیں کرتے؟ میں نے کہا: حق سبحانہ و تعالیٰ کا جذبہ مجھے ملا اور اس نے اپنے فضل سے مجھے کسی مجاہدہ کے بغیر قبول کیا (اس کے بعد) میں خدا تعالیٰ کے اشارے

---

۱۔ ترجمہ: "زبان کا ذکر ہذیان اور دل کا ذکر وسوسہ ہے".

۲۔ ترجمہ: "اور جو مانگتا ہو اس کو مت جھڑک". (سورۃ الضحیٰ، پارہ ۳۰، آیت ۱۰).

۳۔ ترجمہ: "اے داؤد جب تو دیکھے مجھے طلب کرنیوالا، پس ہو جا اس کے لئے خادم".

سے خواجہ عبدالخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ کے خلفا سے منسلک ہوا اور انہیں ایسی چیزوں سے بالکل شغف نہ تھا. ملک معزالدین نے کہا: ان کا کیا معمول تھا؟ میں نے کہا: "وہ ظاہر میں لوگوں سے میل جول رکھتے تھے اور باطن میں اللہ تعالیٰ سے مشغول رہتے تھے." ملک معزالدین بولا: ایسا ممکن ہے؟ میں نے کہا: "ہاں" اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "رِجَالٌ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ"[1].

ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے: "خلوت شہرت ہے اور شہرت آفت ہے". اور ہمارے خواجگان قدس سرہم کا قول ہے: "خلوت در انجمن، سفر در وطن، ہوش در دم، نظر در قدم." ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ ذکرِ جہر اور سماع سے جو حضوری اور ذوق حاصل ہوتا ہے وہ ہمیشہ باقی نہیں رہتا. وقوفِ قلبی میں ہمیشہ مشغول رہنے سے جذبہ حاصل ہوتا ہے اور جذبہ سے مقصود مل جاتا ہے. مصرع:

گرمی مجوئی اِلّا ز آتش درونی

وہو الموفق.

## فصل نفلی نمازوں کا بیان

حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے فرمایا تھا کہ صبح سے پہلے سبق باطن میں مشغول رہو اور یہ نمازِ تہجد کی طرف اشارہ تھا. کبرا میں سے بعض نے کہا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم ہر حال میں صبح سے بیدار رہتے تھے اور نماز پڑھتے تھے. شروع میں تہجد کی نماز آپ پر فرض تھی اور بعض کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم پر آخری عمر میں نمازِ تہجد

---

۱۔ ترجمہ: "وہ مرد کہ نہیں غافل ہوتے سودا کرنے میں اور نہ بیچنے میں اللہ کی یاد سے." (سورۃ النور، پارہ ۱۸، آیت ۳۷).

فرض نہ رہی تھی اور آپ اسے نفل کر کے پڑھتے تھے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ آخری عمر میں بھی آپؐ پر فرض تھی۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "وَمِنَ اللَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهِ نَافِلَةً لَّكَ عَسَىٰ أَن يَبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُودًا"[1] یعنی اے محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) کچھ رات جاگتے رہو نماز میں قرآن پڑھنے سے جو آپ پر فرض ہے یا آپ کیلئے نفل ہے۔ شاید تمہارا پروردگار تمہیں مقامِ محمود میں کھڑا کر دے، جو تجلی ذاتی ہے یا اولین اور آخرین کی شفاعت کا مقام ہے۔ پس مقامِ محمود کا وعدہ معبود نے محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم سے رات کو جاگنے اور سجود کرنے کی بنا پر کیا اور دوسری آیت میں فرمایا کہ: "يَا أَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ یعنی اے کپڑے میں لپٹنے والے قُمِ اللَّيْلَ"[2] ربِ قدیم کی عبادت کے لئے رات کو کھڑا رہ۔ رات کو جاگنے والوں کی صفت قرآن میں زیادہ ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي جَنَّاتٍ وَعُيُونٍ ۝ یعنی یقیناً تمام پرہیزگار اس جہان میں ہوں گے کہ وہاں باغات اور چشمے جاری ہیں۔ آخِذِينَ مَا آتَاهُمْ رَبُّهُمْ اس چیز کو پانے والے ہوں گے جو اُن کو اُن کا پروردگار دے گا۔ إِنَّهُمْ كَانُوا قَبْلَ ذَٰلِكَ مُحْسِنِينَ ۝ یقیناً یہ (لوگ) دنیا میں خدا ترس اور نیکی کرنے والے تھے، اور بیان کیا (اللہ تعالیٰ نے) یہ کہ: كَانُوا قَلِيلًا مِّنَ اللَّيْلِ مَا يَهْجَعُونَ ۝ یہ (لوگ ایسے تھے کہ) کہ رات کا تھوڑا حصہ سوتے اور زیادہ وقت بیدار رہتے تھے۔ وَبِالْأَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُونَ ۝[3] اور سحر کے وقت گناہوں کی بخشش طلب کرتے تھے۔ حدیث میں آیا ہے کہ سحر کے وقت زیادہ پڑھنا چاہیئے:

---

۱۔ سورۂ بنی اسرائیل (الاسراء)، پارہ ۱۵، آیت ۷۹۔

۲۔ سورۂ مزمل، پارہ ۲۹، آیت ۱ و ۲۔

۳۔ سورۂ الذّٰریٰت، پارہ ۲۶، آیت ۱۵ تا ۱۸۔

"اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا[1] وَتُبْ عَلَیْنَا اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ"[2][3] ۞ اللہ تبارک و تعالیٰ نے آیت میں فرمایا ہے: "تَتَجَافٰی جُنُوْبُھُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ یعنی خدا ترس مومنوں کے پہلو خواب گاہوں سے علیحدہ ہوتے ہیں یعنی رات کو بیدار رہتے ہیں۔ یَدْعُوْنَ رَبَّھُمْ پکارتے ہیں اپنے پروردگار کو، خَوْفًا وَّ طَمَعًا اس کے عذاب سے ڈرتے ہوئے اور اس کی رحمت کی امید رکھتے ہوئے، وَّمِمَّا رَزَقْنٰھُمْ یُنْفِقُوْنَ ۞ اور ان چیزوں میں سے جو ہم نے انہیں دی ہیں راہِ خدا میں خرچ کرتے ہیں فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ پس لوگوں میں سے کوئی نہیں جانتا، مَّآ اُخْفِیَ لَھُمْ مِّنْ قُرَّۃِ اَعْیُنٍ ان چیزوں کو جو چھپا دھری ہیں ان کے لئے، جو آنکھ کی روشنی میں سے ہیں، یعنی اچھی لگتی ہیں۔ جَزَآءًۢ بِمَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۞[4] اور یہ ان کے اعمال کی جزا کے درجے اور نعمتیں ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے صحابۂ کرامؓ سے فرمایا: "علیکم بقیام اللیل فانہ داب الصالحین قبلکم وھو قربۃ لکم الیٰ ربکم ومکفرۃٌ للسیّات ومنھاۃٌ عن الاثم"[5] یعنی تم پر لازم ہے کہ رات کو بیدار رہو (یعنی عبادت کرو) اس لئے کہ یہ تم سے پہلے صالحین کا طریقہ ہے۔ یعنی انبیاء و رسل اور اولیاء رات کو بیدار رہتے تھے۔ لہٰذا تم بھی شب بیداری اختیار کرو۔ اور یہ اللہ کی قربت اور رحمت (کا ذریعہ) ہے اور گناہوں کے کفارہ کا سبب

---

۱۔ یہاں تک سورۂ البقرہ، پارہ ۳، آیت ۲۸۶۔

۲۔ یہاں سے لے کر آخر تک سورۂ البقرہ، پارہ ۱، آیت ۱۲۸۔

۳۔ ترجمہ: "اے اللہ ہم کو بخش دیجئے اور ہم پر رحم کیجئے، اور ہمارے حال پر توجہ رکھئے اور فی الحقیقت آپ ہی ہیں توجہ فرمانے والے مہربانی فرمانے والے"۔

۴۔ سورۂ السجدہ، پارہ ۲۱، آیت ۱۶ و ۱۷۔

۵۔ (رواہ الترمذی) بحوالہ مشکوٰۃ المصابیح، ص ۱۰۹۔

اور گناہوں سے روکنے والی (عبادت) ہے۔ ایک دوسری حدیث میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا: "اقرب ما یکون الرب من العبد فی جوف اللیل الآخر فان استطعت ان تکون ممن یذکر اللہ فی تلک الساعۃ فکن"[1] یعنی لوگوں کا رحمتِ خدا کے نزدیک ہونے کا وقت نصف شب (یعنی رات کے آخری حصّے کے درمیان) ہوتا ہے جو صبح کے قریب ہے۔ اگر تو ان لوگوں میں شامل ہونا چاہتا ہے جو حضرت خدا تعالیٰ کو یاد کرتے ہیں تو اس وقت ان میں شامل ہو جا۔

رات کو بیدار رہنے والوں کی فضیلت میں بہت سی حدیثیں ہیں۔ ہم اللہ تعالےٰ کی توفیق سے اس کے آداب کو بیان کرتے ہیں۔ روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم جب رات کو بیدار ہوتے تو پہلے مسواک کرتے پھر وضو بناتے اور اس کے بعد اس آیت: "اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰیٰتٍ لِّاُولِی الْاَلْبَابِ"[2] سے لیکر سورۃ المٓ اللہ" (یعنی سورۃ آلِ عمران) کے آخر تک پڑھے[3]۔ اس کے بعد یہ دعا پڑھے: "اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ قَیِّمُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ وَلَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ وَلَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ مَلِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ وَلَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ الْحَقُّ وَوَعْدُکَ الْحَقُّ وَلِقَاءُکَ حَقٌّ وَقَوْلُکَ حَقٌّ وَالْجَنَّۃُ حَقٌّ وَالنَّارُ حَقٌّ وَالنَّبِیُّوْنَ حَقٌّ وَمُحَمَّدٌ حَقٌّ وَالسَّاعَۃُ حَقٌّ۔ اَللّٰھُمَّ لَکَ

---

۱۔ (رواہ الترمذی) بحوالہ مشکوۃ المصابیح، ص ۱۰۹۔

۲۔ ترجمہ: "بلاشبہ آسمانوں کے اور زمین کے بنانے میں اور یکے بعد دیگرے رات کے اور دن کے آنے جانے میں دلائل ہیں اہل عقل کے لئے" (سورۃ آلِ عمران، پارہ ۴، آیت ۱۹۰)۔

۳۔ یعنی آیت ۱۹۰ سے ۲۰۰ تک۔

اَسْلَمْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْكَ اَنَبْتُ وَبِكَ خَاصَمْتُ وَ اِلَيْكَ حَاكَمْتُ فَاغْفِرْ لِيْ مَاقَدَّمْتُ وَمَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ[1]۔"

پھر بارہ رکعت نماز چھ سلاموں کے ذریعے پڑھے۔ اور اگر "سورۂ یٰسین[2]" یاد ہو تو اُسے نمازِ تہجّد میں پڑھے۔ حضرت خواجہ عزیزان رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ جب تین دل جمع ہو جائیں تو مؤمن آدمی اپنے مقصد کو پا لیتا ہے۔ (یعنی) رات کا دل، قرآن کا دل اور مومن کا دل ۔ اگر وقت کم ہو تو آٹھ رکعت یا چار رکعت یا دو رکعت نمازِ (تہجد) پڑھے اور (اس) نماز کے بعد دعا مانگے۔ پھر سبقِ باطن میں مشغول ہو جائے یہاں

---

۱۔ ترجمہ: "اے اللہ تیرے ہی لئے سب تعریف ہے، تو ہی آسمانوں اور زمین اور جو کچھ ان میں ہے، سب کا سنبھالنے والا ہے، اور (اے اللہ) تیرے لئے سب تعریف ہے۔ تو ہی آسمانوں اور زمین اور جتنی چیزیں ان میں ہیں سب کا روشن کرنیوالا ہے، اور تیرے لئے سب تعریفیں ہیں۔ تو ہی آسمانوں اور زمین اور جو کچھ ان میں ہے، سب کا مالک ہے، اور تیرے ہی لئے سب تعریفیں ہیں، تو سچا ہے، تیرا وعدہ سچا ہے، تجھ سے ملنا برحق ہے، تیرا فرمان حق ہے، جنّت حق، دوزخ حق ہے اور انبیاء کرام سچے ہیں، اور محمّد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلّم برحق نبی ہیں، اور قیامت برحق ہے، اے اللہ میں نے تیرے آگے گردن جھکا دی اور تجھ پر ایمان لایا ہوں، اور تجھی پر بھروسہ کیا ہے، اور تیری طرف رجوع کیا ہے، اور تیرے ہی بل پر جھگڑا کرتا ہوں، اور تیری ہی طرف فریاد لاتا ہوں۔ پس تو مجھے (یعنی میری اُمت کو) بخش دے جو کچھ پہلے کیا اور جو بعد میں کیا، جو کچھ پوشیدہ کیا اور جو کچھ علانیہ کیا اور اس کو بھی جو تو مجھ سے زیادہ جانتا ہے، تو ہی سب سے آگے بڑھانے والا، اور تو ہی سب سے پیچھے ہٹانے والا ہے، تو ہی میرا معبود ہے اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں"۔

(صحاح ستہ بحوالہ مشکوٰۃ المصابیح، ص ۱۰۷-۱۰۸)۔

۲۔ پارہ ۲۲ و ۲۳، سورۃ ۳۶۔

تک کہ صبح ہو جائے. نمازِ فجر کی سُنّتیں گھر پر پڑھے، پہلی رکعت میں "سورۃ فاتحہ"[1] کے بعد "قُلْ یَاۤ اَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ہ"[2] اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد "قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ہ"[3] پڑھے. اس کے بعد ستّر بار "اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ" پڑھے. اگر رات سحر کے نزدیک ہو تو نمازِ تہجّد اور سبق باطن میں مشغول رہنے کے بعد تھوڑی دیر دائیں پہلو پر قبلہ رُو ہو کر لیٹ جائے. اس کے بعد صبح کی نمازِ سُنّت اور فرض کے لئے نیا وضو کرے اور مسجد کے راستے میں پڑھے: "اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ مِنْ جَمِیْعِ مَا کَرِہَ اللّٰہُ قَوْلًا وَّ فِعْلًا وَّ خَاطِرًا وَّ نَاظِرًا"[4].

جب مسجد میں داخل ہو تو دایاں پاؤں پہلے (اندر) رکھے اور پڑھے: "اَلسَّلَامُ عَلٰۤی اَھْلِ الْبَیْتِ اللّٰہِ، اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ"[5]: اور اپنے سلام کا جواب (یہ) کہے: "اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَ عَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ ہ"[6] جب صبح کی نماز ادا کر چکے تو اپنی جگہ پر بیٹھا رہے اور سبق باطن میں مشغول ہو جائے، یہاں تک کہ سورج نکل آئے. اس کے بعد دو رکعت نماز پڑھے. رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا:

---

۱- پارہ ۱، سورۂ (آغاز قرآن).

۲- سورہ اَلْکٰفِرُوْنَ، پارہ ۳۰.

۳- سورۂ اخلاص، پارہ ۳۰.

۴- ترجمہ: "میں خدا سے کہنے، کرنے، سوچنے اور دیکھنے کے تمام مکروہات سے بخشش طلب کرتا ہوں".

۵- (مسجد میں داخل ہوتے وقت پڑھی جانے والی دعا)، سنن ابن ماجہ ص ۵۶ (ترجمہ: اللہ کے گھر میں رہنے والوں پر (یعنی اہلِ مسجد پر) سلامتی ہو، اے اللہ میرے لئے رحمت کے دروازے کھول دے).

۶- ترجمہ: "سلامتی ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر".

"من صلی الفجر فی جماعة ثم قعد یذکر اللہ تعالیٰ حتیٰ تطلع الشمس ثم صلی رکعتین کانت لہ کاجر حجة وعمرة قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تامة تامة"[1] یعنی جو شخص صبح کی نماز باجماعت ادا کرکے بیٹھ جائے اور یادِ خدا میں مصروف رہے، حتیٰ کہ سورج طلوع ہو جائے پھر دو رکعت نماز ادا کرے تو اس کا ثواب حج اور عمرے کے مانند ہے۔ راوی کہتا ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا (تاکیداً) پورے حج و عمرے کا، پورے حج و عمرے کا، پورے حج و عمرے کا ثواب۔ (اور) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "عن اللہ تبارک وتعالیٰ، یا ابن آدم ارکع لی اربع رکعات من اوّل النہار، اکفك اخرہ"[2] یعنی اللہ تبارک و تعالیٰ فرماتا ہے: اے اولادِ آدم میرے لئے دن کے اوّل حصہ میں چار رکعتیں ادا کرلے، تیرے لئے دن کے آخری حصہ تک کافی ہو جائیں گی۔ اور: "قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم من قعد فی مصلاہ حین ینصرف من صلاة الصبح حتی یسبح یصلی رکعتی الضحیٰ لا یقول الا خیرا غفر لہ خطایاہ وان کانت اکثر من زبد البحر"[3] یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص صبح کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد اپنے مصلّی پر ہی بیٹھ جائے حتیٰ دو رکعت نمازِ اشراق ادا کرے، اس دوران خیر (یعنی اچھی بات) کے سوا کچھ نہ کہے تو اس کے تمام گناہ بخش دیئے جاتے ہیں اگرچہ وہ سمندر کی جھاگ سے بھی زیادہ ہوں ـــ مفسرین میں سے بعض نے اس آیت: "وَ اِبْرٰهِيْمَ الَّذِیْ وَفّٰی"[4] یعنی ابراہیم پیغمبر علیہ السّلام نے وفا کی، کی تفسیر میں کہا ہے (کہ اس

---

۱۔ (رواہ الترمذی): مشکوٰۃ المصابیح، ص ۸۹۔

۲۔ (رواہ ابوداؤد): مشکوٰۃ المصابیح، ص ۱۱۶۔

۳۔ (رواہ ابوداؤد) سنن ابی داؤد، ج ۱، ص ۱۸۲ و مشکوٰۃ ص ۱۱۶۔

۴۔ ترجمہ: "اور نیز ابراہیمؑ کے صحیفوں میں) جنہوں نے احکام کی پوری بجا آوری کی"۔ (سورۂ النجم، پارہ ۲۷، آیت ۳۷۔

سے مراد یہ ہے) کہ انہوں نے نمازِ اشراق کو ترک نہ کیا۔

جب دو رکعت نماز ادا کر چکے تو دس مرتبہ پڑھے: "لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ"[1] اس ذکر کی تلقین فقیر کو حضرت سیف الدین باخرزی رحمۃ اللہ علیہ نے اس وقت کی جب میں ان کے مزار کی طرف متوجہ رہتا تھا۔ اس کے بعد دعا مانگے اور حق تعالیٰ سے نیکی کی توفیق مانگے۔

جب مسجد سے باہر آئے تو یہ دعا پڑھے: "اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ"[2] اور گھر پہنچنے تک اسے پڑھتا جائے۔ اس کے بعد اگر قرآن پڑھتا ہو تو مصحف کو اپنے سامنے رکھنے اور جتنا ہو سکے تلاوت کرے۔ پھر اگر طالب علم ہو تو اپنے سبق میں مشغول ہو جائے، اگر کاسب ہو تو اپنے کام میں مشغول ہو جائے اور اگر سالک ہو تو ذکر و مراقبہ میں مشغول ہو جائے۔ یہاں تک کہ سورج طلوع ہو جائے۔

جب زمین گرم ہو جائے تو نمازِ چاشت پڑھے۔ نمازِ چاشت بارہ رکعت آئی ہے: "قال النبیؐ صلی اللہ علیہ وسلم، من صلی الضحی اثنی عشرۃ رکعۃ بنی اللہ لہ قصرا من ذھب فی الجنۃ"[3] یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص بارہ رکعتیں نمازِ چاشت پڑھے، حق تعالیٰ بہشت میں اس کے لئے سونے کا محل تعمیر کرنے کا حکم دیتے ہیں۔ (نمازِ چاشت) آٹھ (رکعتیں) بھی آئی ہیں، چار رکعتیں اور دو رکعتیں بھی آئی ہیں۔ مفسرین میں سے بعض نے اس آیت

---

۱۔ ترجمہ: "اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتا و یگانہ ہے، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کی سلطنت ہے، اور اسی کے لئے سب تعریفیں ہیں، اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔" (مشکوٰۃ المصابیح، ص ۲۱۰)۔

۲۔ ترجمہ: "اے اللہ میں تجھ سے تیرا فضل چاہتا ہوں۔" (سنن ابن ماجہ، ص ۵۶)۔

۳۔ (رواہ ابن ماجہ)۔ مشکوٰۃ المصابیح، ص ۱۱۶۔

کہ: "اِنْ تَكُوْنُوْا صٰلِحِيْنَ فَاِنَّهٗ كَانَ لِلْاَوَّابِيْنَ غَفُوْرًا"[1]۔ یعنی یقیناً خدا تعالیٰ نے اوّابین کو، یعنی وہ لوگ جنہوں نے گناہوں سے توبہ کر لی ہے، اچھی طرح بخش دیا ہے، کے بارے میں کہا ہے کہ اوّابین سے مراد وہ لوگ ہیں جو نمازِ چاشت ادا کریں۔ حدیث میں ہے کہ: "قال رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلّم صلوٰۃ الاوابین حین ترمض الفصال"[2]۔ یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا کہ اوابین (اللہ کی طرف بہت رجوع کرنے والوں) کی نماز (یعنی نمازِ چاشت اسوقت تک پڑھی جا سکتی ہے) اس وقت ہے جب سنگریزہ سورج کی گرمی سے گرم ہو جائے اور اونٹ کے بچے کے پاؤں زمین پر لگیں تو گرمی سے جلنے لگیں (یعنی ڈیڑھ پہر تک اس کا وقت ہے کیونکہ (عرب کی ریت) جلد گرم ہو جاتی ہے)۔

مفسّرین میں سے بعض نے کہا ہے کہ چھ رکعت نماز اوّابین کا وقت مغرب اور عشاء کی نماز کے درمیان ہے۔ لہٰذا اگر ممکن ہو تو مغرب کی نماز سے لے کر عشاء کی نماز تک مسجد میں بیٹھا رہے اور سبق باطن میں مشغول رہے کیونکہ اس کا بڑا ثواب ہے۔ حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس فقیر کو اسی طرح فرمایا ہے۔ واللّٰہ تعالیٰ ھو الموفق۔

## فصل خواجہ نقشبندؒ اور خواجہ علاء الدین عطارؒ کے فوائد

اللہ تعالیٰ کی توفیق سے بعض فوائد جو اس فقیر کو حضرت خواجہ (نقشبندؒ) اور ان کے خلیفہ خواجہ علاء الدین عطارؒ سے پہنچے ہیں وہ بیان کئے جاتے ہیں۔ حضرت

---

1۔ ترجمہ: "اگر تم سعادت مند ہو تو وہ (یعنی اللہ) توبہ قبول کرنے والوں کی خطا معاف کر دیتا ہے"۔ سورۂ بنی اسرائیل، پارہ ۱۵، آیت ۲۵۔

2۔ (رواہ مسلم) مشکوٰۃ المصابیح، ص ۱۱۶۔

خواجہؒ نے فرمایا ہے کہ میرے امیر نے ایک مرتبہ مجھے کہا کہ جب تک رزق حلال نہ ہو، مقصود حاصل نہیں ہوتا۔ بعض نے کہا ہے کہ ہم دریا ہو چکے ہیں لہٰذا ہمارے لئے یہ نقصان دہ نہیں ہے، انہوں نے جھوٹ کہا ہے بلکہ وہ نجاست کا دریا ہو گئے ہیں۔ کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے پرہیز کیا اور غصب کی ہوئی بھیڑ کا بھنا ہوا گوشت نہ کھایا۔ خدا تعالےٰ فرماتا ہے: "یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْکُلُوْا اَمْوَالَکُمْ بَیْنَکُمْ بِالْبَاطِلِ"[1]۔ یعنی اے ایمان والو آپس میں ایک دوسرے کے مال ناحق طور پر مت کھاؤ یعنی اس طریقے سے جس کا شریعت نے حکم نہیں دیا۔

صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے نماز اور روزے میں اس طرح زیادتی کا اہتمام نہیں کیا جس طرح کہ رزقِ حلال میں کیا ہے۔ ہمارے خواجہؒ فرمایا کرتے تھے کہ حدیث میں ہے: "العبادۃ عشرۃ اجزء تسعۃ منھا طلب الحلال"[2]۔ یعنی خدا تعالیٰ کی عبادت کے دس حصّے ہیں ان میں سے نو رزقِ حلال طلب کرنا ہے۔ اور فرمایا کرتے تھے: درویش کو عالی ہمّت ہونا چاہیئے، اسے ماسوائے خدا تعالےٰ سے محبّت نہیں رکھنی چاہیئے اور واقعات سے مغرور نہ ہو کیونکہ یہ قبولیّت اطاعت کی دلیل نہیں ہے:

چو غلام آفتابم ہمہ ز آفتاب گویم
نہ شبم نہ شب پرستم کہ حدیث خواب گویم[3]

---

۱۔ سورۃ النساء، پارہ ۵، آیت ۲۹۔

۲۔ قدسیہ، ص ۹۳ پر یہ حدیث یوں درج ہے: "العبادۃ عشرۃ اجزاء تسعۃ منھا طلب الحلال وجز واحد سایر العبادات"۔

۳۔ نافیہ، ص ۱۰۷۔

اور اسے قبض اور بسط کا مظہر بننے کی کوشش کرنی چاہیئے. تا کہ اسے "وَفِي أَنْفُسِكُمْ ۚ أَفَلَا تُبْصِرُونَ"[1] کا راز معلوم ہو جائے اور (وہ) "القبض و البسط فی الولی کالوحی للنبی"[2] کے نکتہ کو پالے. اور ہمارے خواجہ فرمایا کرتے تھے: ہم نے جو کچھ پایا وہ ہمت کی بلندی سے پایا. جس وقت انہوں نے اس فقیر کو اپنی کلاہِ مبارک دی تو اس وقت فرمایا کہ اسے محفوظ رکھو اور جس جگہ اسے دیکھو ہمیں یاد کرنا اور جب ہمیں یاد کرو گے، ہمیں پاؤ گے اور اسکی برکت تمہارے خاندان میں رہے گی.

ایک دن خواجہ علاء الدین عطارؒ باہر آئے، میں غمگین تھا. انہوں نے فرمایا کہ افسردہ کیوں ہو؟ میں نے کہا کہ آپ کو معلوم ہے! انہوں نے فرمایا اس بات کا کیا مطلب ہے کہ:

ما ذات نہادہ در صفاتیم ہمہ
موصوف صفت سخرہ ذاتیم ہمہ
تا در صفتیم جملہ ماتیم ہمہ
چون رفت صفت عین حیاتیم ہمہ[3]

یہ حکیم غزنوی سنائی کا قول ہے ہر کسی نے اسکے معنی بیان کئے ہیں. آخر انہوں نے مجھ سے پوچھا کہ تم اس بارے میں کیا کہتے ہو. میں نے کہا کہ یہ تجلی ذات کی طرف اشارہ ہے جیسے (آیت) "وَنَفَخْتُ فِيهِ مِنْ رُوحِي"[4] بیان کرتی ہے. اس کے بعد

---

۱۔ ترجمہ: "اور خود تمہاری ذات میں بھی (بہت سی نشانیاں ہیں) اور کیا تم کو دکھائی نہیں دیتا." (سورۂ الذٰریٰت، پارہ ۲۶، آیت ۲۱).

۲۔ ترجمہ: "قبض اور بسط ولی میں اس طرح ہے، جیسے نبی میں وحی".

۳۔ نائیہ، ص ۱۱۱، مطبوعہ ۱۳۳۶، ص ۳.

۴۔ ترجمہ: "اور اس میں اپنی (طرف سے) جان ڈال دوں." (سورۂ الحجر، پارہ ۱۴، آیت ۲۹).

انہوں نے فرمایا، پھر غم کس کا ہے، مصرع:

جانا تو کجا و ما کجائیم

حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ نے بندہ کو فرمایا جہاں تک ہو سکے اس حدیث پر عمل کرو "صل من قطعك واعط من حرمك واعف عمن ظلمك"[1]، کیونکہ اس میں بڑی سعادت ہے اور اس کے معنی یہ ہیں کہ جو تجھ سے قطع تعلقی کرے تو اسکے ساتھ صلہ رحمی کر اور جو تجھے محروم کرے اسے عطا کر اور ظلم کرنے والے سے درگزر کر. یہ سب خواہشات نفس کے خلاف ہے اور اس حدیث میں بڑے فائدے ہیں (حضرت خواجہؒ) فرمایا کرتے تھے حدیث میں ہے کہ: "الفقراء الصُّبَّرُ هُم جلساء اللّٰه تعالٰی یوم القیامة ای المقربون غایة القرب" یعنی صبر کرنے والے فقیر قیامت میں اللہ تبارک وتعالٰی کے ہمنشین ہیں اس کی رحمت کے انتہائی قریب ہیں.

(حضرت خواجہؒ) نے فرمایا ہے کہ فقر دو قسم کا ہے: اختیاری اور اضطراری، اور اضطراری افضل ہے کیونکہ اختیاری بندے کی نسبت حق ہے (حضرت خواجہؒ) فرمایا کرتے تھے کہ ظاہری اور باطنی فقر کے بغیر مقصد حاصل نہیں ہوتا.

حضرت خواجہ علاء الدین رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ تمام قرآن مجید نفی وجود کی طرف اشارہ ہے اور متابعتِ سُنّت کی حقیقت مخالفتِ طبیعت ہے. جب تک بندہ مقام فنا کو نہ پہنچے، طبیعت سے چھٹکارا مشکل ہے. اور اس شعر میں اسی طرف اشارہ ہے:

ازان مادر کہ من زادم دگر بارہ شدم جفتش
ازانم گبر میخوانند کہ با مادر زنا کردم

---

۱۔ مسند الامام احمد بن حنبلؒ، جلد ۴، ص ۱۵۸، تفسیر چرخی، ص ۵۴.

اس ماں سے مراد طبیعت ہے۔ بندہ اپنے اختیار کے ترک کر دینے اور جزئیات وکلّیات کو خدا کے سپرد کرنے سے مقام "بی ینطق وبی یبصر"[1] کو پالیتا ہے۔ اس قول سے مراد کہ: "حسنات الابرار سیئات المقرّبین"[2] دید طاعت ہے جو ابرار کے نزدیک نیکی اور مقرّبین کے نزدیک گناہ ہے۔ نظم:

مذہب زاہد غرور اندر غرور

مذہب عارف خراب اندر خراب

اور فرمایا کرتے تھے کہ راہ چلنے والے دو قسم کے ہیں، بعض ریاضتیں اور مجاہدے کرتے ہیں اور ان کے نتائج کو طلب کرتے ہیں انہیں یہ نتائج ملتے ہیں اور وہ مقصد کو پالیتے ہیں، بعض فضلی ہیں، خدا تعالیٰ کے فضل کے سوا کوئی چیز نہیں دیکھتے اور اطاعت و مجاہدات کی توفیق کو بھی اس کے فضل سے دیکھتے ہیں۔ وہ عمل کو ملاحظہ نہیں کرتے اور اس کے باوجود اسے ترک بھی نہیں کرتے۔ یہ گروہ بہت جلد مقصود کو پہنچتا ہے: "الحقیقۃ ترک ملاحظۃ العمل لا ترک العمل"[3] پیر ہروی[4] فرماتے ہیں کہ عمل کو مت

---

۱۔ مناقب احمدؒ و مقاماتِ سعیدیہ، ص ۹۳ پر یہ الفاظ آئے ہیں: بی یبصر وبی یسمع وبی یبطش وبی یمشی وبی یعقل"۔ اور "قدسیہ" ص ۱۸۰ پر یوں درج ہے: "بی یسمع وبی یبصر وبی ینطق وبی یبطش وبی یمشی وبی یعقل" دراصل یہ اس حدیث کا مفہوم ہے "مایزال عبدی یتقرب الیّ بالنوافل حتّی احبتہ فکنت سمعہ الذی یبصر بہ ویدہ التی یبطش ورجلہ التی یمشی بہا"۔ (مشکوٰۃ، باب ذکر اللہ)۔

۲۔ ترجمہ: "نیکوں کی نیکیاں مقربین کا گناہ ہے"۔ ماہنامہ "فاران" کراچی، فروری ۱۹۷۸ء، مضمون "نامعتبر روایات" از مولانا عبدالقدوس ہاشمی، ص ۱۷ میں یہ کلمات درج کرنے کے بعد تحریر ہے: "یہ کوئی حدیث نہیں ہے۔ کہا جاتا ہے کہ شیخ ابوسعید الخراز المتوفی ۲۸۰ھ کا قول ہے اور وہ بھی ابن عساکر نے ان کی طرف منسوب کر دیا ہے"۔ ۳۔ ترجمہ: حقیقت ملاحظۂ عمل کا ترک کرنا ہے، عمل کا ترک کرنا نہیں"۔ منقول از امام قشیری، تفسیر جرخی، ص ۹۸۔ ۴۔ خواجہ عبداللہ انصاری تفسیر جرخی، ص ۹۸۔

چھوڑ بلکہ اس کو گرا نہا کر اور ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ کہا کرتے تھے کہ ہم فضل ہیں ہم دو سو آدمی تھے جنہوں نے کوئے طلب میں قدم رکھا. حق تعالیٰ نے کا فضل مجھ پر ہوا یعنی مقام قطب مجھے نصیب ہوا. فرمایا کرتے تھے کہ میں بیس سال سے بفضلِ الٰہی مقامِ بی صفتی سے مشرف ہوا ہوں. جس طرح کہ اس شعر میں اس کی طرف اشارہ ہوا ہے:

ما ذات نہادہ در صفاتیم ہمہ
موصوف صفت سخرۂ ذاتیم ہمہ
تا در صفتیم جملہ ماتیم ہمہ
چون رفت صفت عین حیاتیم ہمہ[1]

میں نے خواجہ علاء الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ سے سنا ہے کہ وہ فرمایا کرتے تھے حضرت خواجہ نقشبندؒ نے کہا ہے کہ اس مجذوب سے مراد، جس کا ذکر حضرت خواجہ محمد علی حکیم ترمذیؒ نے اپنی بعض تصانیف میں کیا کہ بخارا میں ایک مجذوب پیدا ہوگا جسے ولایت نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے چار دانگ نصیب ہوگی، وہ میں ہوں اور کہا کرتے تھے کہ میں دو مرتبہ حجاز تک گیا. ایسا آدمی نہیں پایا، جس میں میری قابلیت ہو. اور فرمایا کرتے تھے کہ اس آیت میں جو ابراہیم علیہ السلام نے کہا ہے کہ: رَبِّ اَرِنِیْ کَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰی قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ ط قَالَ بَلٰی وَلٰکِنْ لِّیَطْمَئِنَّ قَلْبِیْ[2]". اس اطمینانِ قلب سے مراد یہ تھی کہ

---

۱۔ نائیہ، ص ۱۱۱.

۲۔ ترجمہ: (جب ابراہیمؑ نے عرض کیا کہ) اے میرے پروردگار مجھ کو دکھلا دیجئے کہ آپ مُردوں کو کس کیفیت سے زندہ کریں گے. ارشاد فرمایا کیا تم یقین نہیں لائے. انہوں نے عرض کیا. یقین کیوں نہ لاتا ولیکن اس غرض سے یہ درخواست کرتا ہوں کہ میرے قلب کو یقین ہو جاوے." (سورۃ البقرۃ پارہ ۳، آیت ۲۶۰)

حضرت ابراہیم علیہ السلام صفات احیائی کے مظہر ہو جائیں۔ اور فرمایا کرتے تھے کہ یہ آیات "اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا"[1] اور "اَلَا اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ"[2] اس آیت: "اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِیْنَ اِذَا ذُکِرَ اللّٰہُ وَجِلَتْ قُلُوْبُھُمْ"[3] کے مخالف نہیں ہیں. کیونکہ ان آیات میں اولیاء سے خوف و حزن کا دور کرنا وعدۂ الوہیت اور حق کی صفت جمالی کی وجہ سے اور اس آیت میں بشریت اور جلال حق کی وجہ سے ہے. اور آیت: "فَمَنْ یَّکْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَیُؤْمِنْ بِاللّٰہِ"[4] میں طاغوت سے مراد ماسوائے حق سبحانہ و تعالیٰ ہے. اور فرمایا کرتے تھے کہ ہمارا روزہ ماسوا کی نفی ہے اور ہماری نماز "کانك تراہ"[5] (ترجمہ: جیسا کہ تو اسے دیکھ رہا ہے). ہے. یہ شعر اس فقیر کو ان سے پہنچا ہے:

---

۱۔ ترجمہ: "تم نہ اندیشہ کرو اور نہ رنج کرو"۔ (سورۂ حٰمٓ السجدہ، پارہ ۲۴، آیت ۳۰.

۲۔ ترجمہ: "یاد رکھو اللہ تعالیٰ کے دوستوں پر نہ کوئی اندیشہ (ناک واقعہ پڑنے والا) ہے اور نہ وہ (کسی مطلوب کے فوت ہونے پر) مغموم ہوتے ہیں"۔ (سورۂ یونس، پارہ ۱۱، آیت ۶۲).

۳۔ ترجمہ: "بس ایمان والے تو ایسے ہوتے ہیں کہ جب (ان کے سامنے) اللہ تعالیٰ کا ذکر آتا ہے تو ان کے قلوب ڈر جاتے ہیں"۔ (سورۂ انفال، پارہ ۹، آیت ۲).

۴۔ ترجمہ: "سو جو شخص شیطان سے بد اعتقاد ہو اور اللہ تعالےٰ کے ساتھ خوش اعتقاد ہو یعنی اسلام قبول کرے"۔ (سورۂ البقرہ، پارہ ۳، آیت ۲۵۶).

۵۔ مناقب احمدیہ و مقامات سعیدیہ کے صفحہ ۹۶ پر یہ حدیث اس طرح آئی ہے: "ان تعبد اللّٰہ کانك تراہ فان لم تکن تراہ فانہ، یراك" (یعنی: تو اللہ تعالیٰ کی عبادت اس طرح کر کہ گویا تو اسے دیکھ رہا ہے. بس اگر ایسا نہ ہو سکے کہ تو اسے دیکھ رہا ہے تو وہ تجھے ضرور دیکھ رہا ہے).

تا روئے ترا بدیدم اے شمع طراز

نے کار کنم نہ روزہ دارم نہ نماز

چون بے تو بوم نماز من جملہ مجاز

چون با تو بوم مجاز من جملہ نماز

اس کا مطلب یہ ہے کہ حصول شہود اور مقصد کو پانے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ جو اطاعت حق سبحانہ و تعالیٰ کے لائق ہے وہ بجا نہیں لائی جا سکتی جیسا کہ: "وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ"[1] "ای ما عظموا اللہ حق تعظیمہ"[2] سے ظاہر ہے۔ اور فرمایا کرتے تھے کہ اگر تو بے عیب یار چاہتا ہے تو بے یار رہ اور یہ شعر پڑھا کرتے تھے:

بندۂ حلقہ بگوش ار ننوازی برود

لطف کن لطف کن کہ بیگانہ شود حلقہ بگوش

اور فرمایا کرتے تھے کہ اخلاص کی حقیقت فنا کے بعد ہاتھ آتی ہے۔ جب تک بشریت غالب ہے، میسر نہیں ہوتی اور یہ شعر پڑھا کرتے تھے:

ساقی قدحی کہ نیم مستیم مخمور صبوحی الستیم

ما را تو بما ممان کہ تا ما باخویش تنیم بت پرستیم

لك الحمد یاذا الجلال والاکرام علیٰ توفیق للاتمام وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام وعلیٰ آلہ واصحابہ الکرام۔ وکان زمان اتمامہ وقت الظهر یوم الاثنین عاشر شهر رمضان المبارك سنة تسع وتسعمایة (۹۰۹) وانا العبد جلال غفرلہ

---

۱۔ ترجمہ: "اور ان لوگوں نے اللہ تعالیٰ کی جیسی قدر پہچاننا واجب تھی ویسی قدر نہ پہچانی"۔ (سورۂ الانعام، پارہ ۷، آیت ۹۱)۔

۲۔ یعنی نہ تعظیم کی انہوں نے اللہ تعالیٰ کی ایسے، جیسے اسکی تعظیم کرنے کا حق تھا۔" (روح المعانی فی تفسیر القرآن العظیم والسبع المثانی، جلد ۷، ص ۲۱۸)۔

# تعلیقات

## ۱۔ حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت محمد بن محمد البخاریؒ، لقب بہاء الحق والدین، المعروف خواجہ نقشبندؒ۔

ولادت: محرم ۷۱۸ھ، بمقام قصرِ عارفان (بخارا)۔

وفات: سوموار ۱۳۔ ربیع الاول ۷۹۱ھ، مدفون قصرِ عارفان۔

(ترجمۂ اُردو رسالہ ابدالیہ، ص ۳۴)۔

## ۲۔ حضرت خواجہ عبد الخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت عبد الخالقؒ بن خواجہ عبد الجمیلؒ۔

وفات: ۱۲۔ ربیع الاول ۵۷۵ھ، مدفون غجدوان۔ (خزینۃ الاصفیا، ج اول، ص ۵۳۲)۔

## ۳۔ حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ

نام: حضرت زیدؓ بن حارثہ بن شراحیل الکلبی، کنیت ابو اسامہ۔

شہادت: ۸ھ۔ (اُردو انسائیکلوپیڈیا، ص ۷۷۵)۔

## ۴۔ حضرت خواجہ علاؤ الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت خواجہ علاؤ الدین محمد عطار بن محمد البخاریؒ۔

**وفات**: ۲۔ رجب ۸۰۲ھ، **مدفون** چغانیاں۔ (ترجمۂ اردو رسالۂ ابدالیہ، ص ۳۵)۔

## ۵۔ حضرت خواجہ محمد بابا سماسی رحمۃ اللہ علیہ۔

**نام**: حضرت خواجہ محمد بابا سماسیؒ۔

**ولادت**: **بمقام** سماس۔

**وفات**: ۱۰۔ جمادی الثانی ۷۵۵ھ، **مدفون** سماس۔ (خزینۃ الاصفیا، ج ۱، ص ۵۴۵)۔

## ۶۔ حضرت خواجہ عزیزان علی رامیتنی رحمۃ اللہ علیہ۔

**نام**: حضرت خواجہ علیؒ، لقب عزیزان علی۔

**مولد**: رامیتن (بخارا)۔

**وفات**: ۲۸۔ ذیقعدہ ۷۱۵ھ، **مدفون** خوارزم۔ (خزینۃ الاصفیا، ج اوّل، ص ۵۴۳)۔

## ۷۔ حضرت خواجہ محمود انجیر فغنوی رحمۃ اللہ علیہ

**نام**: حضرت خواجہ محمودؒ۔

**مولد**: انجیر فغنہ (بخارا)۔

**وفات**: ۱۷۔ ربیع الاول ۷۱۷ھ، **مدفون** وابکنہ۔

(تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۸۵)۔

## ۸۔ حضرت خواجہ عارف ریوگری رحمۃ اللہ علیہ

**نام**: حضرت خواجہ عارفؒ۔

ولادت : بمقام ریوگر (بخارا)۔

وفات : ۶۱۶ھ ، مدفون ریوگر۔ (تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۸۴)۔

## ۹۔ حضرت شیخ ابو یعقوب یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ

نام : حضرت یوسفؒ بن ایوب ہمدانی، کنیت ابو یعقوب۔

ولادت : تقریباً ۴۴۰ھ، بمقام بوزنجرد۔

وفات : سوموار ۲۷۔ رجب ۵۳۵ھ؛ مدفون مرو۔ (تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۷۱)۔

## ۱۰۔ حضرت شیخ ابو علی فارمدی رحمۃ اللہ علیہ

نام : حضرت فضلؒ بن محمد بن علیؒ، کنیت ابو علی۔

ولادت : ۴۰۷ھ، بمقام فارمد۔

وفات : ۴۔ ربیع الاول ۴۷۷ھ، بمقام طوس۔ (تذکرۂ مشائخ نقشبندیہ، ص ۶۸)۔

## ۱۱۔ حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ

نام : حضرت محمد بن محمد بن محمد بن احمد غزالیؒ طوسی، کنیت ابو حامد، القاب حجۃ الاسلام، زین الدین۔

ولادت : ۴۵۰ھ، بمقام غزال (طوس)۔

وفات : ۱۴ جمادی الآخر ۵۰۵ھ؛ مدفون طوس۔

(تاریخ نظم و نثر در ایران و در زبان فارسی، ج ۱، ص ۶۶)۔

## ۱۲- حضرت شیخ ابوالقاسم گرگانی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت علیؒ، کنیت ابوالقاسم.

وفات: ۴۵۰ھ. (خزینۃ الاصفیا، ج ۲، ص ۷).

## ۱۳- حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت محمدؒ بن جنید، کنیت ابوقاسم، القاب سیّد الطایفہ اور طاؤس العلماء.

وفات: ہفتہ ۱۷- رجب ۲۹۲ھ، مدفون بغداد.

(خزینۃ الاصفیا، ج ۱، ص ۸۱).

## ۱۴- حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت علیؒ بن جعفر، کنیت ابوالحسن.

وفات: بروز عاشورا ۴۲۵ھ، مدفون خرقان. (تذکرہ مشائخ نقشبندیہ، ص ۵۸).

## ۱۵- حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت طیفورؒ بن عیسیٰ بسطامی بن آدم بن سروشان، کنیت ابویزید،

لقب سلطان العارفین.

۱۵- شعبان ۲۶۱ھ، مدفون بسطام. (تذکرہ مشائخ نقشبندیہ، ص ۵۱).

## ۱۶۔ حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت جعفرؒ بن محمد بن علی بن حسین بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم، کنیت ابو عبداللہ اور ابو اسماعیل، لقب صادق۔

وفات: ۱۵۔ رجب ۱۴۸ھ، بمقام مدینہ، مدفون جنت البقیع۔

(تذکرہ مشائخ نقشبندیہ، ص ۴۶)۔

## ۱۷۔ حضرت محمد باقر رضی اللہ عنہ

نام: حضرت محمدؒ بن علی بن حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم، کنیت ابو جعفر، لقب باقر۔

ولادت: جمعہ صفر ۵۷ھ، بمقام مدینہ۔

وفات: سوموار ۷۔ ذی الحجہ ۱۱۴ھ، مدفون جنت البقیع۔

(خزینۃ الاصفیا۔ ج ۱، ص ۳۵)۔

## ۱۸۔ حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ

نام: حضرت علیؓ، کنیت ابو محمدؒ، ابو الحسن اور ابو بکرؒ، القاب سجاد اور زین العابدین۔

ولادت: ۳۶ یا ۳۸ھ، بمقام مدینہ۔

وفات: ۱۸ محرم ۹۴ھ۔ (خزینۃ الاصفیا، ج ۱، ص ۳۰)۔

## ۱۹۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ

نام: حضرت حسینؓ بن علی کرم اللہ وجہہ کنیت ابی عبداللہ اور ابو الائمہ، القاب

شہید، سیّد اور سیّد الشہدا۔

ولادت: منگل ۳۔ شعبان ۳ یا ۴ھ، بمقام مدینہ۔

شہادت: ۱۰۔ محرم ۶۰ھ۔ مدفون کربلا۔ (خزینۃ الاصفیا، ج ۱، ص ۲۸)۔

## ۲۰۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ

نام: حضرت علیؓ، کنیت ابوالحسن اور ابوتراب، القاب مرتضیٰ، اسد اللہ، حیدر، صفدر اور کرّار۔

ولادت: واقعہ فیل کے ۳۰ سال بعد بروز جمعہ ۱۳۔ رجب، بمقام مکہ۔

شہادت: ۲۱۔ رمضان المبارک ۴۰ھ، مدفون نجف۔ (خزینۃ الاصفیا، ج ۱، ص ۱۵)۔

## ۲۱۔ حضرت قاسم بن محمد رضی اللہ عنہ

نام: حضرت قاسم بن محمد بن ابی بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

ولادت: بمقام قرید (درمیان مکہ و مدینہ)۔

وفات: ۲۴۔ جمادی الاوّل ۱۰۶ھ۔ یا ۱۰۸ھ، مدفون مشلّل۔

(تذکرہ مشائخ نقشبندیہ، ص ۴۵)۔

## ۲۲۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ

نام: حضرت سلمانؓ، کنیت ابوعبداللہ، لقب سلمان الخیر۔

وفات: ۱۰۔ رجب ۳۲ھ، بمقام مدائن۔

(تذکرہ مشائخ نقشبندیہ۔ ص ۴۲)۔

## ۲۳- حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

نام: حضرت عبداللہ بن ابوقحافہ عثمان رضؓ، کنیت ابوبکر، القاب صدیق اور عتیق.

ولادت: واقعۂ فیل کے اڑھائی سال بعد، بمقام مکہ.

وفات: منگل ۲۲- جمادی الثانی ۱۳ھ، مدفون مسجد نبوی.

(اُردو انسائیکلوپیڈیا، ص ۵۳).

## ۲۴- حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت عمر بن شیخ محمد قریشی سہروردیؒ، کنیت ابوحفص، لقب شہاب الدین.

ولادت: ۵۴۰ھ.

وفات: ۶۳۲ھ، مدفون بغداد. (خزینۃ الاصفیا، ج ۲، ص ۱۳).

## ۲۵- حضرت شیخ محی الدین عربی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت محمدؒ بن علی بن محمد عربی، لقب محی الدین.

ولادت: اتوار ۱۷- رمضان ۵۶۰ھ. بمقام مرسیہ.

وفات: شب جمعہ ۲۲- ربیع الثانی ۶۳۸ھ، مدفون جبل ماسون مشہور بہ صالحیہ (دمشق). (خزینۃ الاصفیا، ج ۱، ص ۱۱۲).

## ۲۶- حضرت خواجہ حکیم محمد علی ترمذی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت علی بن محمد فتحی غزنویؒ.

انہیں ترمذی بھی خیال کیا گیا ہے۔ اور وہ چھٹی صدی ہجری کے دانشوروں اور شاعروں میں سے ہوئے ہیں۔ (تاریخ نظم ونثر در ایران و در زبان فارسی، ج ۲، ص ۷۲۶)۔

## ۲۷۔ حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت مولانا جلال الدین محمد بن بہاء الدین محمدؒ المعروف بہاء ولد بن حسین الخطیبیؒ۔

ولادت: ۶۔ ربیع الاول ۶۰۴ھ، بمقام بلخ۔

وفات: اتوار ۵۔ جمادی الثانی ۶۷۲ھ، مدفون قونیہ۔

(ترجمہ اُردو رسالۂ ابدالیہ، ص ۳۳)۔

## ۲۸۔ حضرت نجم الدین عمر رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت عمر بن محمد بن احمد بن اسماعیل بن محمد بن علی بن لقمانؒ، کنیت ابوحفص، لقب نجم الدین۔

ولادت: ۴۶۱ھ، بمقام نسف۔

وفات: ۱۲۔ جمادی الاول ۵۳۷ھ، مدفون سمرقند۔

(فہرست نسخہ ہای خطی فارسی، ج ۱، ص ۱۹)۔

## ۲۹۔ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ

نام: حضرت عبداللہؓ، کنیت ابوموسیٰ۔

وفات: ۴۲ھ، بمقام مکہ۔ (اُردو انسائیکلو پیڈیا، ص ۵۹)۔

## ۳۰- حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

نام: حضرت عمر بن الخطابؓ، کنیت ابوحفص، لقب فاروقِ اعظم.

ولادت: واقعۂ فیل کے ۱۳ سال بعد، بمقام مکہ.

شہادت: یکم محرم ۲۴ھ، مدفون مسجد نبوی. (اُردو انسائیکلوپیڈیا، ص ۱۰۰۷).

## ۳۱- حضرت حکیم غزنوی سنائی رحمۃ اللہ علیہ

نام: حضرت مجدود بن آدم سنائی غزنویؒ، کنیت ابوالمجد، لقب مجدالدین.

ولادت: ۴۳۷ھ، بمقام غزنی.

وفات: ۱۱- شعبان ۵۲۵ھ، مدفون غزنی.

(تاریخ نظم و نثر در ایران و در زبانِ فارسی، ج ۱، ص ۶۷).

# مآخذ و منابع

مقدمہ اور حواشی میں مندرجہ ذیل کتب سے استفادہ کیا گیا:


۱۔ ابدالیہ (اردو ترجمہ)، تالیف حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ، تحقیق، تعلیق و ترجمہ محمد نذیر رانجھا، انتشارات، اسلامک بک فاؤنڈیشن لاہور، ۱۹۷۸ء

۲۔ احیاء علوم الدین (جلد اول)، تالیف امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ، مطبوعہ مطبعہ مصطفیٰ البابی الحلبی مصر، ۱۳۵۸ھ۔

۳۔ اردو انسائیکلوپیڈیا، ناشر فیروز سنز، لمیٹڈ لاہور، ۱۹۶۸ء

۴۔ تاریخ نظم و نثر در ایران و در زبان فارسی (۲ جلدیں)، نوشتہ سعید نفیسی، انتشارات کتابفروشی فروغی تہران، ۱۳۴۴ ش۔

۵ (ا) تذکرہ مشائخ نقشبندیہ، تالیف علامہ نور بخش توکلی رحمۃ اللہ علیہ، مع تکملہ از محمد صادق قصوری، ناشر نوری بک ڈپو لاہور، ۱۹۷۶ء۔

(ب) تفسیر یعقوب چرخی، مطبوعہ مطبع اسلامیہ اسٹیم پریس لاہور، ۱۳۳۱ھ۔

۶۔ جامع ترمذی، تالیف حافظ ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ، مطبوعہ علیمی پریس دہلی (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔

۷۔ خزینۃ الاصفیاء، (۲ جلدیں) تالیف مفتی غلام سرور لاہوری رحمۃ اللہ علیہ، ناشر مطبع نولکشور کانپور، ۱۳۳۲ھ۔

۸۔ رشحات عین الحیات، تالیف ملا علی بن الحسین الواعظ الکاشفی، نسخہ خطی شمارہ ۱۲۴۴ مخزونہ کتابخانہ گنج بخش مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد۔

۹۔ روح المعانی فی تفسیر القرآن العظیم والسبع المثانی (جلد ۷)، تالیف علامہ ابو الفضل شہاب الدین السید محمود الالوسی البغدادی (م ۱۲۷۰ھ) رحمۃ اللہ علیہ، ناشر دار

احیاء التراث العربی بیروت (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔
۱۰۔ سنن ابی داؤد رحمۃ اللہ علیہ، مطبوعہ مطبع مجیدی کانپور، (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔
۱۱۔ سنن ابن ماجہ، تالیف امام ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ، شائع کردہ نور محمد تجارت کتب آرام باغ کراچی، (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔
۱۲۔ الصحیح البخاری (جلد اول)، تالیف ابو عبداللہ محمد بن اسماعیل بن ابراہیم بخاری رحمۃ اللہ علیہ، مطبوعہ اصح المطابع کراچی (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔
۱۳۔ الصحیح المسلم (جلد ۱)، تالیف الامام ابو الحسین مسلم بن الحجاج بن مسلم القشیری رحمۃ اللہ علیہ، ناشر مکتبۃ السلفیہ، (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔
۱۴۔ فاران (ماہنامہ) کراچی، فروری ۱۹۷۸ء۔
۱۵۔ فقرات، تالیف خواجہ عبید اللہ احرار رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۸۹۵ھ) نسخہ خطی، شمارہ ۶۹۱۲، مخزونہ کتابخانہ گنج بخش مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد۔
۱۶۔ فہرست نسخہ ہای خطی فارسی (جلد ۱)، نگارندہ احمد منزوی، انتشارات مؤسسۂ فرہنگی منطقہ ئی تہران، ۱۳۴۸ش۔
۱۷۔ قدسیہ، رسالہ، تالیف خواجہ محمد پارسا رحمۃ اللہ علیہ، با مقدمہ و تحشیہ و تصحیح و تعلیقات ملک محمد اقبال، انتشارات مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد، ۱۳۹۵ھ۔
۱۸۔ قرآن الحکیم (مترجم اردو) ترجمہ از شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن رحمۃ اللہ علیہ، تفسیر از شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ، انتشارات تاج کمپنی لمیٹڈ لاہور (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔

۱۹۔ قرآن مجید مترجم (اُردو)، بترجمہ حکیم الاُمت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ، انتشارات شیخ غلام علی اینڈ سنز تاجران کتب لاہور۔ ربیع الثانی ۱۳۷۱ھ۔
۲۰۔ کلیات شمس یا دیوان کبیر (جلد ۵)، از مولانا جلال الدین محمد رومی رحمۃ اللہ علیہ، با تصحیحات و حواشی بدیع الزمان فروز انفر، انتشارات دانشگاہ تہران، ۱۳۳۹ ش۔
۲۱۔ لغات الحدیث، مؤلفہ وحید الزمان، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔
۲۲۔ مثنوی ہفت اورنگ، از نور الدین عبد الرحمن جامی رحمۃ اللہ علیہ، بتصحیح و مقدمہ آقا مرتضیٰ۔ مدرس گیلانی، انتشارات کتابفروشی سعدی تہران، ۱۳۵۱ ش۔
۲۳۔ مجموعۂ ستۂ ضروریہ (رسائل حضرات نقشبندیہ)، بتصحیح جناب مولانا اعجاز احمد بدایونی، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی، ۱۳۱۲ھ۔
۲۴۔ المرقاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح (جلد ۹)، تالیف علی بن سلطان محمد القاری رحمۃ اللہ علیہ المحدث والفقیہ (المتوفی ۱۰۱۴ھ)، ملتان، (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)
۲۵۔ مسند امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ (جلد ۳ و ۴)، شایع کردہ المکتب الاسلامی، بیروت (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)
۲۶۔ مشکوٰۃ المصابیح، تالیف الشیخ ولی الدین ابی عبد اللہ محمد بن عبد اللہ الخطیب رحمۃ اللہ علیہ، انتشارات ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی (تاریخ طباعت درج نہیں ہے)۔
۲۷۔ المغنی عن حمل الاسفار فی الاسفار فی تخریج مافی الاحیاء من الاخبار (جلد ۱)، تالیف الحافظ ابو الفضل عبد الرحیم بن الحسین العراقی رحمۃ اللہ علیہ (م ۸۰۶ھ)، مطبوعہ مطبعہ مصطفی البابی الحلبی، مصر، ۱۹۳۹ء۔
۲۸۔ مناقب احمدیہ و مقامات سعیدیہ، تالیف حضرت شاہ محمد مظہر دہلوی رحمۃ اللہ علیہ، ناشر

اکمل المطابع دہلی، ۱۲۷۷ھ.

۲۹۔ منیۃ المصلی، تالیف شیخ الفقہ علامہ سدید الدین کاشغری رحمۃ اللہ علیہ، مطبوعہ مجیدی پریس کانپور، (تاریخ طباعت درج نہیں ہے).

۳۰۔ ناشیہ، رسالہ، تالیف حضرت مولانا یعقوب چرخی رحمۃ اللہ علیہ، با مقدمہ و حواشی خلیل اللہ خلیلی، ناشر انجمن تاریخ افغانستان کابل، ۱۳۵۲خ.

۳۱۔ ہفت اقلیم (جلد ۱)، اثر امین احمد رازی، با تصحیح و تعلیق۔ جواد فاضل، انتشارات کتابفروشی علی اکبر علمی و کتابفروشی ادبیہ، تہران (تاریخ طباعت درج نہیں ہے).



# فہرست مطبوعات

| نمبر | کتاب | مصنف / مترجم | قیمت |
|---|---|---|---|
| ۱ | سیرت غوث اعظم قدس سرہ العزیز | از ابوالبیان محمد داود فاروقی | ۲۱ روپے |
| ۲ | تذکرہ امام ربانی مجدد الف ثانی رح | مرتبہ مولانا محمد منظور نعمانی | ۳۶ روپے |
| ۳ | تجلیات ربانی خلاصہ مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی رح | مرتبہ مولانا نسیم احمد فریدی | ۱۸ روپے |
| ۴ | مکتوبات حضرت خواجہ محمد معصوم سرہندی رح | " " " " | ۱۵ روپے |
| ۵ | مقامات مظہری | از مولانا شاہ غلام علی دہلوی رح<br>ترتیب ترجمہ از پروفیسر محمد اقبال مجددی | ۸۰ روپے |
| ۶ | حسنات الحرمین و یواقیت الحرمین | اردو ترجمہ و ترتیب از پروفیسر محمد اقبال مجددی | ۳۹ روپے |
| ۷ | حضرت مجدد الف ثانی رح اور انکے ناقدین | از مولانا شاہ ابوالحسن زید فاروقی مدظلہ | ۱۸ روپے |
| ۸ | علامہ ابن تیمیہ اور ان کے ہمعصر علماء | " " " " " " | ۲۱ روپے |
| ۹ | مولانا اسماعیل دہلوی اور تقویت الایمان | " " " " " " | ۱۲ روپے |
| ۱۰ | رسالہ انسیہ | از مولانا محمد یعقوب چرخی رح<br>اردو ترجمہ و ترتیب محمد نذیر رانجھا | ۱۲ روپے |
| ۱۱ | رسالہ اثبات المولد والقیام | از حضرت مولانا شاہ احمد سعید احمدی دہلوی مہاجر مدنی رح | ۳ روپے |
| ۱۲ | سلسلۃ الذہب | از حضرت مولانا محمد اسماعیل صاحب سراجی مجددی مدظلہ | ۴/۵۰ روپے |
| ۱۳ | مقامات عثمانیہ | اردو ترجمہ و ترتیب محمد سعید سراجی مرشد بابا | ۳/۷۵ روپے |
| ۱۴ | تاریخ القرآن | از مفتی عبداللطیف [illegible]مانی | ۸ روپے |

## مکتبہ سراجیہ خانقاہ احمدیہ سعیدیہ موسیٰ زئی شریف

ضلع ڈیرہ اسمٰعیلخان (پاکستان)